تعویذات اور عملیات کی سب سے زیادہ فروخت ہونے والی کتاب

# عملیاتِ جہانگیری

## عملیات، تعویذات کی آزمودہ اور نایاب کتاب



مصنفہ

عامل باعمل حضرت صوفی شرف الدین احمد صاحب

تعویذات اور عملیات کی سب سے زیادہ فروخت ہونے والی کتاب

# عملیاتِ جہانگیری

عملیات، تعویذات کی آزمودہ اور نایاب کتاب

مصنفہ
عامل باعمل حضرت صوفی شرف الدین احمد صاحب

عملیات تعویذات کی آزمودہ اور نایاب کتاب

# عملیاتِ جہانگیری

مُصَنِّفَہ

عامل باعمل حضرت صُوفی شرف الدّین احمد صاحب وارثی میرٹھی صابری نظامی قلندری چشتی نقشبندی سُہروردی

کتاب کیا ہے ایک بے بہا خزانہ ہے اگر آپ کسی قسم کی مشکلات میں اسیر ہوں اور کامیابی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو اس کتاب سے فائدہ اٹھائیں اس کتاب کا کوئی عمل کوئی تعویذ کوئی وظیفہ ایسا نہیں جس کے ذریعے آپ اپنی مراد حاصل نہ کر سکیں جو چاہو وہی ہوگا اور ہو کر رہے گا۔ اگر آپ کتاب میں درج شدہ ہدایات پر عمل کریں گے۔

انہوں نے کتاب میں درج شدہ عملیات تعویذات اور وظائف کی عام اجازت دے رکھی ہے۔ آپ اس کتاب کو ضرور خریدیں

ناشر

جہانگیر بک ڈپو — اردو بازار — لاہور

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

اللہ تعالےٰ کی حمد اور حضرت سید الاصفیاء، خاتم الانبیاء سرور دارین جدالحسن والحسین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نعت شریف اور حضرات صحابۂ کبار رضوان اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین کی منقبت کے بعد اپنے مالکؒ وارث کی آستاں بوسی عالم تصور میں کرتا ہوں۔ جن کے کرم و تصرف نے ہر موقعہ پر میری دست گیری فرمائی ہے۔ ناظرین والا تمکین! برسوں بزرگان کرام کی خدمات اور ہزاروں میل کی سیاحت اور ممالک اسلامیہ کی زیارت کے بعد جو بے بہا جواہرات مجھے حاصل ہوئے ہیں۔ وہ صرف اس بنیاد پر کر دنیائے فانی آنی جانی ہے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ انمول خزانہ پردۂ اخفا میں رہ جائے۔ حوالۂ قلم کر رہا ہوں۔

چونکہ حسب دستور زمانہ ایک سے دوسرے کو ہمیشہ فیض حاصل ہوتا ہے۔ بنا بریں یہ گذارش بھی غیر موزوں نہ ہو گی کہ جو حضرات اس گنج بے بہا سے مستفیض ہوں۔ وہ مجھ ذرۂ بے مقدار کے لیے دعائے خیر فرمائیں۔ یہ کتاب اس سلسلے میں میری دوسری تصنیف ہے۔ شاہد غیبی یعنی مجربات صوفی جو پہلے شائع ہو چکی ہے اور عوام و خاص میں مقبولیت حاصل کر چکی ہے۔ اب اگرچہ اس کا ملنا دشوار ہے۔ پھر بھی میں نے اس کتاب میں تمام ضروری ہدایات عاملوں کے لیے لکھ دی ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ان صفحات کی موجودگی میں انشاءاللہ کسی دوسری کتاب کی احتیاج باقی نہ رہے گی اور اپنی اپنی منشا کے مطابق ہر شخص اس کتاب سے استفادہ کر سکے گا۔

درخواست ہے کہ جو صاحب اس کے کسی عمل سے مستفید ہوں۔ وہ مجھے ضرور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔ اس لیے کہ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہستی رانسیے بینم بقائے

صوفی وارثی میرٹھی لاہور



ہر عامل کو سب سے پہلے علم الاعداد سے واقفیت حاصل کرنے کی ضرورت ہے اس لیے ہم ذیل میں اعداد حروف لفظی قمری۔ شمسی۔ جفری۔ انگریزی درج کیے دیتے ہیں۔ وقت ضرورت اس واقفیت سے بڑی مدد ملے گی۔

| حروف | اعداد ملفوظی | اعداد قمری | اعداد شمسی | اعداد جفری |
|---|---|---|---|---|
| الف | ۱۱۱ | ۱ | ۱ | ۱ |
| با | ۳ | ۲ | ۲ | ۲ |
| پے | ۳ | ۲ | ۲ | ۲ |
| تا | ۴۰۱ | ۴۰۰ | ۳ | ۴ |
| ٹے | ۴۱۰ | ۴۰۰ | ۲ | ۴ |
| ثا | ۵۰۱ | ۵۰۰ | ۴ | ۵ |
| جیم | ۵۳ | ۳ | ۵ | ۲ |
| چے | ۱۳ | ۳ | ۵ | ۳ |
| حا | ۹ | ۸ | ۶ | ۸ |
| خا | ۶۰۱ | ۶۰۰ | ۷ | ۶ |
| دال | ۳۵ | ۴ | ۸ | ۴ |
| ڈال | ۳۵ | ۴ | ۸ | ۴ |
| ذال | ۷۳۱ | ۷۰۰ | ۹ | ۷ |
| را | ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۲ |
| ڑے | ۲۱۰ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۲ |
| زا | ۸ | ۷ | ۲۰ | ۷ |
| ژے | ۱۷ | ۷ | ۲۰ | ۷ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سین | ۱۲۰ | ۶۰ | ۳۰ | ۶ |
| شین | ۳۶۰ | ۳۰۰ | ۴۰ | ۳ |
| صاد | ۹۵ | ۹۰ | ۵۰ | ۹ |
| ضاد | ۸۰۵ | ۸۰۰ | ۶۰ | ۸ |
| طا | ۱۰ | ۹ | ۷۰ | ۹ |
| ظا | ۹۰۱ | ۹۰۰ | ۸۰ | ۹ |
| عین | ۱۳۰ | ۷۰ | ۹۰ | ۷ |
| غین | ۱۰۶۰ | ۱۰۰۰ | ۱۰۰ | ۱ |
| فا | ۸۱ | ۸۰ | ۲۰۰ | ۸ |
| قاف | ۱۸۱ | ۱۰۰ | ۳۰۰ | ۱ |
| کاف | ۱۰۱ | ۲۰ | ۴۰۰ | ۲ |
| گاف | ۱۰۱ | ۲۰ | ۴۰۰ | ۲ |
| لام | ۷۱ | ۳۰ | ۵۰۰ | ۳ |
| میم | ۹۰ | ۴۰ | ۶۰۰ | ۴ |
| نون | ۱۰۶ | ۵۰ | ۷۰۰ | ۵ |
| واؤ | ۱۳ | ۶ | ۸۰۰ | ۶ |
| ہا | ۶ | ۵ | ۹۰۰ | ۵ |
| یا | ۱۱ | ۱۰ | ۱۰۰۰ | ۱ |



# حروفِ ابجد انگریزی

| | |
|---|---|
| ۱ A.Y.i.J.q. | ۶ V.W.X.U. |
| ۲ B.C.K.R | ۷ Z.O |
| ۳ g.S.e | ۸ F.P.H |
| ۴ D.m.t | ۹ L. |
| ۵ E.N | ۱۰ —— |

# اصطلاحاتِ عاملین

اساس۔ ا۔ب۔ج۔د۔ھ۔و۔ز ح۔ط۔ی۔ک۔ل۔م۔ن۔ یہ حروف اساس کہلاتے ہیں۔

نظیرہ۔ س۔ع۔ف۔ص۔ق۔ر۔ش۔ت۔ث۔خ۔ذ۔ض۔ظ غ یہ نظیرہ کہلاتے ہیں۔

۱۔ اکائی کی بجائے دہائی۔ دہائی کی جگہ سینکڑہ اور سینکڑہ کے بدلے غین لینا اور ایک ہزار کے لیے دو غین لینے کو کہتے ہیں۔ (ترفع عددی)

۲۔ حروف کے مزاج کو بدلنا یعنی الف کو بے سے بے کو تے سے کہلاتا ہے۔ (ترفع مزاجی)

۳۔ نام مطلوب معہ مادر کے نام کے لکھو اور پھر نام طالب معہ مادر کے دونوں میں جس نام کے حروف زاید ہوں۔ زاید حروف الگ لکھ لو۔ پھر ایک طالب کے نام کا حرف لکھو اور ایک مطلوب کے نام کا حروف

زاید اگر طالب کے ہوں۔ تو سب شروع میں لکھو۔ ورنہ آخر میں اسے کہتے ہیں۔ (لبسط تمازج)

۴۔ ک کے اعداد بیس ہیں اور بقاعدہ ابجد شمار میں گیارھواں حرف ہے۔ اعداد کو شمار سے ضرب دیا تو دو سو بیس ہوئے۔ یہ عدد کہلاتا ہے۔ (مستحصلہ)

۵۔ اعداد کو اعداد سے ضرب دینا۔ جیسے کاف کو کاف کے اعداد سے ضرب دیا۔ تو چار سو ہوئے۔ یہ کہلاتا ہے۔ (جذر)

۶۔ کلو کا مستیب واؤ ہے چونکہ واؤ کے اعداد کا دگنا کوئی حرف نہیں۔ اس لیے ی اور ب لے گئے ہیں۔ اسے کہتے ہیں۔ (لبسط تضعیف)

۷۔ استنطاق اگرچہ سطری میزان دینے کو کہتے ہیں۔ مگر عاملین کی اصطلاح میں اس کی مثال یہ ہے۔

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ہ | ط | م | ف | ش | ز | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

گویا صوفی کا استنطاق بنا۔ صروح فق یل

۸۔ اسمائے حسنہ کے شروع کا لفظ کہلاتا ہے (زیور ریہ)۔ جیسے رقیب کی ر آخر کا حرف مبینہ کہلاتا ہے جیسے رقیب کی ب

۹۔ مدخل کبیر اعداد مکتوبی کو کہتے ہیں۔

۱۰۔ مدخل صغیر جفری اعداد کو کہتے ہیں۔

۱۱۔ تخلیص۔ مکرر سہ کرر حروف کے سقوط کو کہتے ہیں۔



## تکسیر جفری کی مثال

تکسیر میں ایک حروف اوّل ایک آخر کا لے کر چند سطروں میں زمام نکالنے کو کہتے ہیں مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| ع م ر | د د و د | ب ک ر |
| ر ع ک | م ب ر د | و و د |
| د ر و | ع د ک و | م ر ب |
| ب د ر | ر م و د | ع ک د |
| و ب ک | ر ع ر د | د و م |
| م و د | ب ر ک و | د ر ع |
| ع م ر | و د و د | ب ک ر |

یہ نیچے کی سطر زمام کہلاتی ہے

۱۲۔ کسی اسم الہی کی دعوت ادا کرنے سے ان سب ناموں کی دعوت ادا ہو جاتی ہے۔ جو دعوت ادا کیے ہوئے نام کے پہلے حروف سے شروع ہوں۔ مثلاً اگر باسط کی دعوت ادا کر دی تو ان سب ناموں کی دعوت بھی ہو گئی۔

باقی باعث بدیع باطن بصیر بر باری

## نحس تاریخیں

ان تاریخوں میں اگر کسی کام کی ابتدا نہ کریں تو مناسب ہے اگرچہ کُلَّ یَوْمٍ هُوَ فِی شَاْنٍ صحیح ہے۔

جنوری ۱-۲-۴-۶-۱۱-۱۲-۲۰ فروری ۱-۲-۱۷-۱۸ مارچ ۱۴-۱۶

اپریل ۔۱۰-۱۷-۱۸ مئی ۷-۸ جون۔ ۱۷ جولائی ۱۷
اگست ۱۰- ۱۷ ستمبر ۱۰- ۱۸ اکتوبر ۶ نومبر ۶-۱۰
دسمبر ۶- ۱۱- ۱۵

## مبارک ساعتیں

عاملوں کو بالخصوص ان ساعتوں کا خیال رکھنا چاہیے۔ ہم ہر دن کی پہلی ساعت جن کاموں کے لیے مناسب ہے انہیں لکھے دیتے ہیں۔

پیر کی پہلی ساعت نکاح کے لیے منگل کی پہلی ساعت بغض کے لیے
بدھ کی پہلی ساعت کسی کو بیمار ڈالنے کیلئے جمعرات کی پہلی ساعت فتوح کے لیے
جمعہ کی پہلی ساعت تسخیر کے لیے ہفتہ کی پہلی ساعت تندرستی کے لیے
اتوار کی پہلی ساعت محبت کے لیے

## جہات رجال الغیب

جب یہ سامنے ہوں اور سیدھی طرف تو ہرگز کوئی کام شروع نہ کرو۔ اکثر لوگ اعمال میں کامیاب نہیں ہوتے وہ بغیر واقفیت کے جب چاہے عمل شروع کردیتے ہیں اور ناکامی کا منہ دیکھ کر عملیات سے بدعقیدہ ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا احتیاط شرط ہے۔ ہم تاریخ وار رجال الغیب کے رُخ کی تفصیل ذیل میں لکھے دیتے ہیں۔

۱-۲-۱۶-۲۴ مابین شرق وجنوب ۲- ۱۰- ۱۷- ۲۵
مابین غرب وجنوب ۳-۱۱-۱۳-۲۶ جنوب ۴-۱۲-۱۹-۲۷ مغرب
۵-۱۸-۲۰ غرب وشمال ۶-۲۱-۲۸ شرق وشمال ۷-۱۴-۲۹



شرق ۸-۱۵-۲۳-۳۰ مغرب

## مہینوں کی تفصیل

اکثر عملیات میں مہینوں کی شرط ہوتی ہے کہ ثابت مہینہ ہو۔ یا منقلب (وغیرہ) ذیل میں مہینوں کی تفاصیل بھی درج ہے تاکہ ضرورت میں کام دے۔
ثابت مہینے۔ اگھن۔ پھاگن۔ جیٹھ۔ بھادوں منقلب مہینے۔ کاتک۔ ماہ بیساکھ۔ ساون ذوجعدین مہینے۔ کنوار۔ پوس۔ چیت۔ اساڑھ۔

## حروف ابجد کی اقسام

آبی حروف۔ ج۔ ز۔ ک۔ س۔ ق۔ ث۔ ظ۔
خاکی حروف۔ د۔ ہ۔ ل۔ ع۔ ر۔ خ۔ غ
بادی حروف۔ ب۔ و۔ ی۔ ن۔ ص۔ ت۔ ض۔
آتشی حروف۔ ا۔ ح۔ ط۔ م۔ ف۔ ش۔ ذ

کن حروفوں کا کون سے ستارے سے تعلق ہے اور وہ کون سے دن کون سی رات سے تعلق رکھتے ہیں۔ ذیل کے نقشے میں یہ تفصیل ہے اور کس کس کام سے مناسبت رکھتے ہیں۔

| حروف | ستارہ | کام | دن | رات |
|---|---|---|---|---|
| ا۔ب۔ج۔د | زحل | دفع شر کے لیے | ہفتہ | منگل |
| ہ۔و۔ز۔ح | مشتری | تسخیر کے لیے | جمعرات | اتوار |
| ط۔ی۔ک۔ل | مریخ | وسعت رزق کیلئے | منگل | جمعہ |
| م۔ن۔س۔ع | شمس | ترقی دنیوی کے لیے | اتوار | بدھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ت۔ص۔ق۔ر | زہرہ | ترقی درجات کے لیے | جمعہ | بیر |
| ش۔ت۔ث۔خ | عطارد | لکھنے پڑھنے کے لیے | بدھ | ہفتہ |
| ذ۔ض۔ظ۔غ | قمر | منافی دشمن کے لیے | بیر | جمعرات |

## بارہ بُرجوں کی تفصیل اور اُن کے موکلوں کا نام

### ان کا مزاج اور ان کے صدقہ کا نظام

بُرج اسد سرطان جمل عقرب۔جوزا۔سنبلہ۔ قوس حوت ثور میزان جدی دلو
مزاج آتشی آبی آتشی آبی بادی خاکی آتشی آبی خاکی بادی خاکی بادی
صدقہ چاندی سُرخ کپڑا ارہر چاول چنا ارد سیاہ کپڑا سبز کپڑا مونگ باجرہ سونا خاکی کپڑا
موکل کا نام سرذئیل تمتقائیل اسرافیل سرسائیل نعرائیل سکمیل معطائیل فیتائیل عزرائیل سرکیل سمعائیل صحیائیل

## ابجد حروف کے موکلوں کے نام

الف ب ت ث ج ح خ د ذ ر ز
اسرافیل جبرائیل عزرائیل میکائیل کلکائیل تنکفیل مہکائیل اہرطیل دردائیل اموآکیل شرفائیل
س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک
ہموکیل ہمرائیل اہجمائیل اسمائیل اذنائیل لومائیل مرکائیل عطرائیل دوزائیل
ل م ن و
طططائیل دریائیل جولائیل ذقمائیل۔

## اپنے نام کا موکل بنانے کا ایک طریقہ

مثال کے طور پر شرف الدین نام کے ۱۶۷۵ اعداد ہوتے ہیں۔ ان اعداد کو



ان ہی اعداد سے ضرب دیا۔ ۱۶۷۵×۱۶۷۵ = ۲۸۰۵۶۲۵ } جوزردائیل
اب ہر ہندسہ کا حرف لیلیا اور آگے ائیل لگادیا۔ د ب و ز ز د }

## اپنے نام کی روحانیت نکالنے کا طریقہ

سبحانک کا حرف آخر الگ کیا تو سبحان رہا جس کے اعداد ۱۲۱ ہوتے ہیں ان کا لفظ بنایا۔ تو لصا ہوتا ہے۔ جو کاف سبحانک کا الگ کیا تھا۔ وہ لصا کے شروع میں لکھو۔ تو کلصا ہوا۔ آگے آئیل لکھو۔ کلصائیل۔ یہ نام کی روحانیت کہلاتی ہے

## خدا کے ہر نام کی خلوت کا طریقہ

اعداد نام کو انہی اعداد سے ضرب دو اور اتنے ہی دن اتنی مرتبہ روزانہ پڑھنے کا نام گویا خلوت ہے مثلاً وہاب کے اعداد ۱۴ ہوتے ہیں۔ ۱۴ اسے ہی ضرب دو۔ ۱۹۶ ہوئے۔ ایک سو چھیانوے بار روزانہ پڑھنا ایک سو چھیانوے دن تک یا وھَابُ کی خلوت ہے۔

## موکلات

ہر اسم کے پہلے حروف سے موکل وابستہ ہوتا ہے چونکہ ستاروں کے موکل بھی علیحدہ علیحدہ ہیں۔ ہر ستارہ کا مقام موکل کا نام علیحدہ علیحدہ درج کیے جاتے ہیں۔ ملاحظہ کیجئے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| آسمان اول | قمر | کافور اس کا بخور ہے | | تقویل موکل کا نام |
| ″ دوم | عطارد | تج سرخ | ″ ″ | ہمیائیل |
| ″ سوم | زہرہ | صندل سفید | ″ ″ | آمیل |

" چہارم آفتاب دارچینی " " اسمعو
" پنجم مریخ عود یا زعفران " کلیسما
" ششم مشتری لوبان " " بحمراد
" ہفتم زحل گوکل " " روقائیل

## فہرست اشیائے جلالی

بعض عملوں میں پرہیز ہوتا ہے۔ جلالی وجمالی اشیاء کا اس لیے اس کا بھی لحاظ ضرور رکھا جائے گھی گوشت مچھلی انڈا۔ شکار۔ شہد مشک۔ چرمی سامان یا اس کی اشیاء میں رکھی ہوئی شے ریشمی یا اونی پارچہ حیوانات سے تعلق رکھنے والی اشیاء جماع مسور سرکہ۔ پیاز مولی۔ ہینگ۔ نمک میوہ غیر کا بستر سلا ہوا کپڑا پتا توڑنا بدن سے خون نکلنا۔ سواری پر سوار ہونا۔ روزہ لازمی رکھنا پڑتا ہے

## اشیائے جمالی

گوشت مچھلی۔ سرکہ لہسن پیاز۔ دہی جماع البتہ نمک لاہوری استعمال کرنے کی اجازت ہے۔

## پتھروں کو جن ستاروں سے نسبت ہے

ہیرا یاقوت یشب نیلم بلور لال لاجورد فیروزہ زہرمہرہ عقیق دہان فرنگ
شمس شمس شمس مریخ مریخ عطارد زحل زحل زحل مشتری



## حصار

جو ہر عمل میں حفاظت جان کے لیے کیا جاتا ہے۔ پہلے درود شریف پڑھے پھر والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ الا لہ الخلق تبارک اللہ تعالی برب العالمین گرد من وخانہ من وگرد فرزندان من وگرد دوستان حصار شود وخبردار باشی بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام بحق اشراھیا بحق علیقاً انت تعلم وبحق ما فی قلوبھم وبحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ وبحق یا مومن یا مھیمن پھر درود شریف پڑھے اور دستک دے۔ نیز کالے ریشمی دھاگے پر دم کرکے اپنے چاروں طرف دھاگے کا حصار کرلے۔ موکلات ہرگز نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## گھر سے نکلتے وقت کیا کھا کر نکلنا چاہیے

ہفتہ کو مچھلی کھا کر نکلنا چاہیے ۸ بجے صبح انوار کو پان کھا کر نکلنا چاہیے
۶ بجے صبح پیر کو الائچی " ۶ بجے صبح منگل کو دھنیا "
۸ بجے صبح بدھ کو دہی " ۶ بجے صبح جمعرات کو گڑ "
۶ بجے صبح۔ جمعہ کو دودھ پینا چاہیے بعد دوپہر

## شب قدر کا تعین

قرآن پاک میں لیلۃ القدر کا نام سورۂ قدر میں تین مرتبہ آیا ہے اور لیلۃ القدر میں نو حرف ہیں تو تینے ستائیس ہوتے ہیں، اس لیے علماء صوفیا کا اتفاق ہے کہ

ستائیسویں شب قدر کی ہے۔ بعض بزرگوں کا یہ بھی مقولہ ہے۔

بعد از نصت ماہ رمضان در شب طاق
شب یک شنبہ شب قدر بود در آفاق

بود ازیں ہر سہ شب طاق بود اے مشتاق
ہفدم و نوزدم و بست، یکم بست سوم

## اگر کسی کا عمل بگڑ جائے اور اسے رجعت ہو جائے تو

اس کے دفعیہ کے لیے ابرسا سا سارسا سورسا دم کرکے پانی پلاؤ۔

## زکوٰۃ حروف تہجی کی

۴۴۴ بار روزانہ ۱۸ دن تک پڑھنے سے ادا ہو جاتی ہے۔

## وظائف میں وقت

اور اعمال میں ستارے کی پابندی کرنی لازمی ہوتی ہے۔

## اسماء حسنیٰ

میں طاق حروف والے برائے تفریق اور جفت حروف والے برائے ملاپ مؤثر ہیں۔

## خاص راز

ہم اعداد نام خود نام الٰہی پڑھنا اہل اللہ کا خاص راز ہے۔

۲- خدا کے ناموں میں سے کسی نام کے عدد نکال کر تین کے اعداد اور ملا کر جتنی تعداد ہو۔ تعداد کے مطابق اُتنے ہی دن پڑھنا عاملین کا خاص راز ہے۔



## بغض اور محبت

کے اعمال میں ہمیشہ شمسی اور قمری اعداد دیئے جاتے ہیں۔ نیز حب کے نقوش انار کی لکڑی سے لکھنے زود تاثیر ہیں۔ نیز اعمال میں پیدائشی نام کے اعداد لینے چاہئیں اعمال میں عمل کثیر سے مراد اکثر ۸۳ عدد سے ہوتی ہے۔

## حروف نورانی و ظلماتی

منقوط اور غیر منقوط حروف کو کہتے ہیں۔

## مؤکل

اگر طالب و مطلوب کے ناموں کے مخالف ہوں۔ تو بجائے زبور یہ کے حرف مبینہ لے لو۔ یہ تفصیل گذر چکی ہے۔

## مسحور یعنی سحر زدہ کو

نقش ہمیشہ شیشے پر لکھ کر پلانے چاہئیں۔

## علم جفر کی رو سے اگر کسی سوال کا جواب لینا ہو

تو اعداد نام سائل اعداد ساعت یوم سن عیسوی کے اعداد اور ۷۸۶ کل جمع کر لو اور تین پر تقسیم کرو۔

ایک باقی رہے تو جواب موافقت کا پہلو لیے ہے دو باقی بچیں تو جواب تذبذب و کش مکش کا پہلو لیے ہوئے ہے۔ پورا تقسیم ہو جائے۔ تو جواب

متعلق ہو تو پہلی صورت میں آئے۔ دوسری صاف انکار قطعی۔ اگر پردیسی کے صورت دیر میں آئے۔ تیسری میں نہ آئے۔

## مسہ یا تل کا منشاء

سچ تو یہ ہے کہ مسہ خوش نصیب آدمی کے ہوتا ہی نہیں۔ اللہ ماشاء اللہ رہا تل۔ اگر سیدھی طرف ہو تو خوش نصیبی ہے۔ عورت کی کنپٹی پر ہو۔ تو زبان درازی کا نشان ہے۔ بائیں کان کی لو پر ہو۔ تو درازی عمر کی علامت ہے۔ آنکھ کے پپوٹوں پر ہو۔ تو دائم المرض ہو۔ گردن پر ہو تو مالداری کا تمغہ۔ دونوں نتھوں پر ہو تو زیادہ عمر سفر میں گذرے۔ رخسار پر ہو تو متوسط الحال ہو حسین ہو۔ ہونٹوں پر ہو۔ حریص ہو۔ ٹھوڑی پر ہو۔ تو ہر دلعزیز ہو۔ کاندھوں پر ہو تو محنتی ہونے کی دلیل ہے۔ کہنی پر ہو۔ تو متلون مزاج ہو ہتھیلی پر تل ہمیشہ شاد کام آدمی کے ہوتا ہے۔

بغل میں ہو تو ناگہانی موت کا شکار ہو۔ داہنی چھاتی پر ہو تو عمر بھر میں کبھی نہ کبھی غربت سے ضرور دوچار ہو۔ چھاتیوں کے درمیان ہو تو شاعر ہو پسلیوں پر ہو تو مزدور رہے۔ پیٹ پر تل شکم پرور کے ہوتا ہے۔ ران پر دولت مند کے۔ بائیں ران کا تل منحوس ہوتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

## صدقہ دیار دبلا

یہ مقولہ ہرگز غلط نہیں۔ بالکل ٹھیک ہے۔ صاحب الالف المعارف صدقہ کی بڑی فضیلت لکھتے ہیں۔ ذیل میں تین قسم کے صدقات درج ہیں کسی مصیبت کے وقت اگر کوئی شخص ان میں سے کوئی صدقہ دے دے گا۔ تو یقین رکھے کہ اس کی آئی ہوئی بلائیں خدائے رب العزت ٹال دے گا اور وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔



## صدقہ ہفت روزہ

جمعہ کے دن بچوں کو کھیر کھلائے۔
ہفتہ کے دن سات قسم کا اناج اور تیل خیرات کرے۔
اتوار کے دن کسی کو حلوا کھلائے۔
پیر کے دن چیونٹیوں کو شکر کھلائے۔
منگل کے دن مونگ سالم حلال خور کو دے۔
بدھ کے دن پھل بچوں کو تقسیم کرے۔
جمعرات کے دن چیلوں گوشت کھلائے۔

## صدقہ ابوالعباسیہ

سخت مصیبت کے وقت یہ صدقہ دے مشکل آسان ہو گی۔ اندھیرے کمرے میں بکری ذبح کرے۔ خون بہنے نہ دے۔ بلکہ گڑھا کھود کر دبا دے۔ جس کی طرف سے صدقہ ہو۔ ذبح کرتے وقت اس کا نام ضرور لیا جائے۔ گوشت غربا کو تقسیم کیا جائے۔ مگر کسی عیال دار نہ دیا جائے۔

## رقعۂ صدقہ

یہ رقعہ ہاتھ میں لیکر سر سے اونچا اٹھائے اور اس کی برکت سے دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے۔ دعا مانگ کر رقعہ کنوئیں میں ڈال دیا جاتا ہے اور موسمی پھل حسب توفیق تقسیم کیے جائیں جس مقصد کی خاطر یہ عمل کیا جائیگا۔ ان شاء اللہ فوراً ہو گا۔ رقعہ صدقہ یہ ہے۔

میمہ صم سمل ۹۹۱/۴۴۴ معہ خلصہ فالاباے وطا صصر
عرسا دنی کے ۱۹۲۳۱۸ لالاراری حصے ماہربا ہم مرسر ۲۱۲۹ فاستجنباللہ
ونجیناہ من الغم وکذالک نجزی المومنین۔

# توشہ اصحاب کہف

گوشت بکری ۵ ثار گھی ایک ثار آٹا ۵ ثار پراٹھے اور قورمہ پکایا جائے۔ سات آدمیوں کی دعوت کردی جائے اور کسی کتے کی بھی دعوت کردی جائے۔ جب کوئی کتا ملے اس سے کہہ دیا جائے کہ آج آپ کی ہمارے یہاں دعوت ہے۔ اول تو کتا آتا ہے۔ ورنہ اس کا کھانا کسی جانور کو کھلادیا جائے۔ کھانے والے پکانے والے سب صوم و صلوٰۃ کے پابند ہوں۔ کھانے پر اصحاب کہف کی نیاز دلائی جائے۔

## نام حضرات اصحاب کہف یہ ہیں

یملیخا۔ مکسلمینا۔ کشفوطط۔ طبیونس۔ کثافطیوس۔ اذرخطیوس۔ یورنس یوس (قطمیر)

## حضرت احمد عبدالحقؒ کا توشہ

تجربہ شاہد ہے کہ جس کام کے لیے کیا گیا کبھی ناکامی کا منہ نہیں دیکھنا پڑا۔ یہ وہ چیزیں ہیں جنہیں مشائخ عام طور پر نہیں بتاتے۔ ضرورت مند حضرات یقین اور اعتقاد سے کریں گے تو مراد پائیں گے۔ ترکیب یہ ہے کہ میوہ گھی سوجی شکر سب برابر کے ہوں اور مرد نمازی حلوا تیار کرلے۔ باوضو ہو۔ کھانے والے بھی نمازی ہوں۔ حقہ پینے والے نہ ہوں۔ بعد تیاری حضرت صاحب کی



نیاز دلائی جائے اور اس جگہ کھانے والے اگر کھائیں خدانے چاہا۔ مراد بر آئے گی۔

## نقش حاجت روا

خدا کے فضل سے آج تک یہ نقش بیکار نہیں گیا۔ حل المشکلات ہے کہ اس نقش کو باوضو لکھ کر آٹے میں گولی بنالی جائے۔ صاحب مراد خود جائے ڈالنے دریا میں۔ مگر جب جائے تو ڈالنے کے وقت کسی سے کلام نہ کرے۔ اگر راستے میں کسی سے بولے گا تو کام ہونے میں شک ہے۔ ورنہ صاحب نقش فرماتے ہیں کہ یہ عمل کرنے کے بعد اگر آدمی اپنے مقاصد جائز میں ناکام ہو۔ توکل قیامت کے دن دامن گیری کرے اور خدا سے فریادی ہو۔ مصنف کتب نے بارہا اس کا تجربہ کیا۔ کام نہیں ہوتا تو تعویذ ڈالنے والا راہ میں بول پڑتا ہے۔ ورنہ پھر کام بننے میں دیر نہیں لگتی۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ الملک الحق المبین ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم من العبد اند لیل یہاں اپنا نام لکھے۔ الی المولی الجلیل مسنی الضر وانت ارحم الراحمین۔ ۹۴۴

## نقش سرکاری لغرض جمیع مشکلات و مہمات

باوضو ہو کر لکھ کر ایک چاندی کے ورق میں لپیٹ کر پاس رکھے۔ خداتعالیٰ اس کی برکت وطفیل سے ہر بگڑا ہوا کام سنوار دے گا۔ مشکلات میں آسانی ہوگی۔ رزق میں برکت ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۷ | ۲۳۱ | ۲۳۹ |
| ۲۳۸ | ۲۳۶ | ۲۳۳ |
| ۲۳۲ | ۲۴۰ | ۲۳۵ |

# نمازیں

نماز اول تو ویسے ہی فرض ہے۔ پھر دیکھئے کہ اس قدر ضروری چیز ہے۔ کہ حضرت سیدنا امام حسین علیہ السلام وقت شہادت بھی کربلا کے میدان میں سربسجدہ تھے۔ پھر ہمارے حضور خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم بھی اپنی عمر نمازوں میں ہی گذارتے تھے۔ بزرگان دین ان سلسلہ سے بھی اکثر نمازوں کا سلسلہ ملتا ہے۔ کاش ہم مسلمانوں میں اللہ تعالے نمازوں کا شوق دے۔ پھر ذیل میں جن نمازوں کا ذکر ہے۔ وہ تو نور علیٰ نور ہیں۔ اللہ تعالے اس کو بھی توفیق دے وہ ان نمازوں میں سے کسی نماز کو پڑھے گا۔ تو اس کے فوائد و برکات سے انشاء اللہ محروم نہ رہے گا۔ بعض نمازیں حل المشکلات بھی ہیں۔

## صلوٰۃ الصلوٰۃ

یہ نماز صلوٰۃ التسبیح کے طریقہ پر پڑھی جاتی ہے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ نیت میں بجائے صلوٰۃ التسبیح کے صلوٰۃ الصلوٰۃ کہنا پڑتا ہے اور سبحان اللہ والحمد للہ واللہ اکبر کی بجائے درود پاک پڑھنا پڑتا ہے۔ اسی تعداد مقررہ پر اور نماز ختم کردی جاتی ہے۔ اس نماز کے پڑھنے سے محبت رسول پاک کی دل میں پیدا ہوتی ہے اور آپ کی زیارت سے پڑھنے والا مشرف ہوتا ہے۔

## صلوٰۃ بدل تہجد

اگر کبھی تہجد قضا ہو جائے تو حسب دستور مشائخ آنکھ کھلنے پر دو رکعت نفل پڑھ لینی چاہیے جس میں بعد فاتحہ آٹھ آٹھ بار سورۂ اخلاص پڑھنی چاہیے۔ تہجد کی نماز کے ثواب کا مستحق ہو جائے گا۔



## صلوٰۃ العشق

چار رکعت نماز پڑھی جاتی ہے۔ ہر رکعت میں بعد قراۃ یا اللہ یا رحمٰن، یا رحیم یا ودود سو سو بار پڑھا جاتا ہے پھر سلام پھیرا جاتا ہے۔ ازدیاد محبت الٰہی کیلئے اکسیر کا اثر رکھتی ہے۔

## صلوٰۃ کن فیکون

دو رکعت پڑھی جاتی ہیں۔ پھر ذرا قبلے سے دائیں طرف کو رخ کر کے یا رب دو دو سو بار پڑھا جاتا ہے۔ پھر سجدے میں جاکر دعا مانگی جاتی ہے۔ تجربہ ہے کہ دوسرے ہی دن اللہ تعالیٰ مراد پوری کر دیتا ہے۔

## صلوٰۃ العشاق

پہلی ہی رکعت میں اہدنا الصراط المستقیم پر جب پہنچے تو اس قدر پڑھے۔ اس قدر تکرار رہے کہ بیہوش و بیخود ہو کر گر پڑے۔ نتیجہ کیا ہوگا۔

لطف مے تجھ سے کیا کہوں زاہد — ہائے کمبخت تو نے پی ہی نہیں

## صلوٰۃ اویسیہ

۳ رجب کو ۲ رکعت نفل پڑھی جاتی ہیں۔ بعد سلام لا الہ الا اللہ الملک الحق المبین لیس کمثلہ شیء وھو السمیع العلیم — ۱۰۱ مرتبہ پڑھا جاتا ہے۔ اس نماز کے پڑھنے سے خوف رسوائی قیامت تک جاتا رہتا ہے اور غیبی طور پر مغفرت کی خوشخبری ملتی ہے۔

## صلوٰۃ الصوفیہ

چار رکعت بایں طور پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ آیۃ الکرسی ۳۰ بار دوسری رکعت میں قل یا ۳۰ بار۔ تیسری میں اخلاص ۱۱ بار۔ چوتھی میں استغفار ۱۱ بار پڑھ کر سلام پھیر دو اور دعا مانگو۔ نماز کا ثواب حضور آقائے دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی نذر کرو۔

ہر جمعرات کو یہ نماز پڑھی جاتی ہے۔ سات، جمعرات نہیں گذرتیں کہ زیارت
حضور خواجہ کائنات سے نواز لیا جاتا ہے۔

## صلوٰۃ معینیہ

چار رکعت پڑھی جاتی ہے۔ قاضی الحاجات ہر حل المشکلات ہے۔ پہلی رکعت
میں بعد فاتحہ رب انی مسنی الضر وانت ارحم الرحمین ۱۰۱ بار
دوسری میں بعد فاتحہ لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین ۱۰۱ بار
تیسری میں بعد فاتحہ افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد ۱۰۱ بار۔ چوتھی
میں بعد فاتحہ حسبی اللہ ونعم الوکیل ۔ ۱۰۱ بار

بعد سلام سجدے میں جائے اور کہے اے روشن کنندہ ہمہ تاریکیاں
اور اے آساں کنندۂ ہمہ دشواریاں حاجتہائے مارا آسان فرما۔
نماز کا ثواب روح اطہر حضرت خواجۂ خواجگان اجمیری کی نذر کرے۔

## صلوٰۃ غوثیہ

ہر رکعت میں حسب رواج پڑھ کر سلام پھیرے۔ چار رکعت پڑھے اور سلام
کے بعد ایصال ثواب حضرت غوث اعظم کی روح پر فتوح کو کرے۔ پھر سجدے
میں جاکر یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ ۱۱ بار کہہ کر دعا مانگے۔

اُسے فضل کرتے نہیں لگتی بار ۔ نہ ہو اُس سے مایوس اُمیدوار

## صلوٰۃ العید

حضرت سلطان محبوب الٰہیؒ فرماتے ہیں کہ شب عید کو ۳ سلاموں سے
۱۲ رکعت پڑھو۔ بعد الحمد للہ قل ہو اللہ پڑھو۔ پانچ پانچ دفعہ۔ سال بھر تک ثواب
ملتا ہے گا اور بعد مرنے کے درجہ شہادت کا پائیگا۔ بفضلہ دعائیں بھی قبول
ہوں گی۔



## صلوٰۃ المعکوس

یہ نماز کنوئیں میں الٹا لٹک کر پڑھی جاتی ہے اور متاخرین میں بجز حضرت
بابا گنج شکر رحمت اللہ علیہ کے کسی بزرگ نے نہیں پڑھی ہے بھی غضب کا
مجاہدہ۔ ہر اک کا کام نہیں ہے۔ جسے خدائے رب العزت توفیق دے
وہی پڑھ سکتا ہے۔

این سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

# حروف تہجّی کے خواص

یہ الف ب ت ث دیکھنے میں تو حروف ہی ہیں۔ مگر ہر حرف
باطنی اثرات قیامت کے رکھتا ہے۔ عاملین کرام و ماہرین کلام نے بڑے
بڑے خواص تحریر کیے ہیں۔ اکثر تجربات میں ہی آتے ہیں۔ اس لیے ناظرین
کرام کی تفنن طبع کے لیے درج کیے جاتے ہیں جو کریگا۔ پائے گا۔

ا۔ شرف شمس میں اتوار کے دن الف لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ امن وامان
میں رہے۔

ب۔ سنیچر کے دن ۱۲ ب لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اگر قید ہو۔ خلاصی ملے ورنہ
قید غم سے چھوٹے۔

ت۔ پیتل کی انگوٹھی پر کندہ کرا کر پہنے۔ ڈوبنے سے محفوظ رہے۔

ث۔ چاندی کے ظرف میں دس ث لکھ کر دھو کر پلائے۔ زہر کا اثر فوراً جائے۔

ج۔ دسوں ناخنوں پر دس جیم لکھ لے پھر حاکم کے سامنے جائے۔ تو مہربان ہو۔

ح۔ ۸ مرتبہ لکھ کر پاس رکھنے سے پیاس کم لگے۔ بلکہ نہ لگے۔

خ انگوٹھی جسپر خ کندہ کرالی جائے۔ پہننے سے دردِزہ کی تکلیف سے نجات ملے۔

د۔ چار عدد دال لکھ کر ناریل کے تیل سے دھو کر جلے ہوئے کے لگاؤ شفا ہو۔

ذ۔ سات دن تک ذ لکھ کر دھو کر پینے سے بلغم کی بیماری سے نجات ملے۔

ر۔ دو سو لکھ کر مرغ کے گلے میں باندھ دو۔ جائے دفینہ پر ہی کھڑے ہو کر اذان دیگا۔

ز۔ تالیفِ قلوب العوام کیلئے ۱۱ عدد لکھ کر پہننے سے ہر اک مہرباں ہو۔

س۔ خاک کھیت گندم سے س بنا کر گھر میں لٹکا دو۔ مکھیاں نہ رہیں گی۔

ش۔ اتوار کے دن جب آفتاب برج حمل میں ہو۔ ۱۳ ش لکھ کر عنبر سے ٹوپی میں رکھ لے ہیبت نمایاں ہو۔

ص۔ جمعہ کے دن لکھ کر ہرن کی جھلی پر بندوق میں باندھ لے۔ بہت شکار ملے

ض۔ بکری کی کھال پر ۵ ض لکھ کر جس گھر میں دفن کر دے۔ سب گھر والے پریشان ہوں۔

ط۔ منگل کے دن بینے پر لکھ کر دوسری طرف جنتری میں سے دیکھ کر مریخ کی شکل بناؤ اور خالی جگہ میں دشمن کا نام لکھ کر ایک خنجر کی تصویر چبھو دے۔ دشمن پریشاں ہوں۔

ظ۔ ۴ ظ لکھ کر عنبر کی دھونی دے کر اپنے پاس رکھے۔ علم حاصل ہو۔

ع۔ علیم۔ عزیز علی عفو۔ عظیم عدل علام کی مداومت سے علم کے چشمے جاری ہوں۔

غ۔ ۷۰ غین لکھ کر خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھے۔ غیب سے رزق ملے۔

ف۔ کسی منحوس ساعت میں بیس ف لکھ کر گھر میں دفن کر دو۔ گھر ویران ہو جائے گا۔ سیسے پر سانپ بچھو کی شکل بنا کر بیچ میں ف لکھ دو۔ اور دفن کر دو۔ گھر میں سانپ بچھو نہ نکلیں۔

ک۔ ۲ ک لکھ کر تلی پر بیس دن رکھو۔ صحت ہو۔



ل۔ ۳۲ لام لکھ کر رانگ کی لوح پر پاس رکھو۔ کافی الہمات ہے۔

م۔ لکڑی پر کھدوا کر گلے میں ڈالو۔ کبھی قولنج کا دورہ نہ پڑے۔

ن۔ تین نون لکھ کر مریض کی پیشانی پر ایک دفعہ سورۃ فاتحہ پڑھ دو۔ مرض سے صحت ہو۔

و۔ شرف مشتری میں رانگ کی تختی پر لکھ کر منہ میں رکھو۔ پیاس نہ لگے۔

ہ۔ مربع میں لکھ کر بندھوانا امراض صبیان کے لیے نافع ہے۔

لا۔ ۱۰۱ عدد کندہ کرا کر تابنے پر۔ پہننا دافع نظر بد ہے۔

ی۔ دس عدد لکھ کر پاس رکھو۔ حاکم مہربان ہو۔

الف سے لے کر ی تک تمام حروف لکھ کر اپنے پاس رکھو تو دوسروں پر ہیبت قائم ہو۔ ہر جگہ وقار ہو۔ عزت پائے۔ چلنے میں تھکن نہ محسوس ہو۔ خواب میں نہ چونکے۔ ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ رہے۔ حرفوں کی زکوٰۃ کی تعداد ۴۴۴۴ ہے۔ جو پہلے ذکر آ چکا ہے۔

# وَلِلّٰهِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْهُ لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

پڑھنے میں شروع دن کی ساعت کا لحاظ رکھو۔ ہر روز اسی وقت ہمیشہ پڑھو اور اسم جلالی منگل سے مشترک بدھ سے جمالی جمعرات سے پڑھنا شروع کرو۔ روزانہ غسل کرنا بھی بہتر ہے۔

| نام | عدد | خاصیت اسماء الحسنیٰ | موکل کا نام (بادی) |
|---|---|---|---|
| ۱ متعالی | ۵۵۱ | مشترک | لماطائیل |
| ۲۔ قابض | ۹۰۳ | جمالی | عطرائیل |
| ۳۔ رافع | ۳۵۱ | // | سرجمائیل |
| ۴۔ سلام | ۱۳۱ | // | روہائیل |
| ۵۔ باسط | ۷۲ | // | جبرائیل |
| ۶۔ مجیب | ۵۵ | // | کلکائیل |
| ۷۔ شہید | ۳۱۹ | مشترک | عطرائیل |
| ۸۔ والی | ۴۷ | // | فتمائیل |
| ۹۔ صبور | ۲۹۸ | جمالی | ابجائیل |
| ۱۰۔ قدوس | ۱۷۰ | // | ہزائیل |
| ۱۱۔ معطی | ۱۲۹ | // | لومائیل |
| ۱۲۔ مانع | ۱۶۱ | // | رومائیل |
| ۱۳۔ ضار | ۱۰۰۱ | // | اجمائیل |
| ۱۴۔ نافع | ۲۰۱ | // | حولائیل |



| نام | عدد | خاصیت | موکل کا نام |
|---|---|---|---|
| ۱۵۔ نور | ۲۵۶ | مشترک | اہراطیل |
| ۱۶۔ ہادی | ۲۰ | جمالی | درداائیل |
| ۱۷۔ باقی | ۱۱۳ | // | عطرائیل |
| ۱۸۔ وارث | ۷۰۷ | جلالی | میکائیل |
| ۱۹۔ ستار | ۶۶۱ | // | ہمواکیل (خاکی) |
| ۲۰۔ ملک | ۹۰ | مشترک | رومائیل |
| ۲۱۔ متکبر | ۶۶۲ | جلالی | اہرائیل |
| ۲۲۔ خالق | ۷۳۱ | // | حورائیل |
| ۲۳۔ قہار | ۳۰۶ | // | عطرائیل |
| ۲۴۔ وہاب | ۱۴ | جمالی | رقمائیل |
| ۲۵۔ علیم | ۱۵۰ | جمالی | لومائیل |
| ۲۶۔ بصیر | ۳۰۲ | // | سرجمائیل |
| ۲۷۔ حکیم | ۷۸ | جلالی | تنکیفیل |
| ۲۸۔ حکم | ۶۸ | // | خرورائیل |
| ۲۹۔ غفور | ۱۲۸۶ | جمالی | لوطائیل |
| ۳۰۔ شکور | ۵۲۶ | // | ہزائیل |
| ۳۱۔ علی | ۱۱۰ | // | سرکطائیل |
| ۳۳۔ وکیل | ۶۶ | // | طاطائیل |
| ۳۴۔ ولی | ۴۶ | // | رفتمائیل |
| ۳۵۔ حمید | ۶۲ | // | تنکفیل |

| نام | عدد | خاصیت | موکل کا نام |
|---|---|---|---|
| ۳۶ واجد | ۱۴ | جمالی | کلکائیل |
| ۳۷ ماجد | ۴۸ | // | روماٹیل |
| ۳۸ واحد | ۱۹ | // | تنکفیل |
| ۳۹ صمد | ۱۳۴ | // | رحمائیل |
| ۴۰ موقر | ۸۴۶ | مشترک | میکائیل |
| ۴۱ باطن | ۶۲ | // | رفتائیل |
| ۴۲ ظاہر | ۱۱۰۶ | // | اسمائیل |
| ۴۳ بر | ۲۰۲ | جمالی | ہمرائیل |
| ۴۴ منعم | ۱۷۰ | // | حولائیل |
| ۴۵ نعیم | ۱۷۰ | // | حولائیل |
| ۴۶ رؤف | ۲۹۲ | // | اہرائیل |
| ۴۷ رب | ۲۰۲ | // | جبرائیل |
| ۴۸ جامع | ۱۱۴ | مشترک | کلکائیل |
| ۴۹ بدیع | ۸۶ | // | لومائیل |
| ۵۰ رشید | ۵۱۴ | // | ہمرائیل |
| ۵۱ المومن | ۱۳۶ | جمالی | ردمائیل |
| ۵۲ مہیمن | ۱۴۵ | // | کلکائیل |
| ۵۳ عزیز | ۹۴ | // | عزرمائیل |
| ۵۴ جبار | ۲۰۶ | جلالی | عطرائیل |
| ۵۵ باری | ۲۱۳ | مشترک | کلکائیل |

| نام | عدد | خاصیت | موکل کا نام |
|---|---|---|---|
| ۵۶ مصور | ۳۳۶ | جمالی | اجائیل |
| ۵۷ غفار | ۱۲۸۱ | // | لوفائیل |
| ۵۸ رزاق | ۳۰۸ | // | اسرافیل |
| ۵۹ فتاح | ۴۸۹ | // | سرخائیل |
| ۶۰ خافض | ۱۴۸۱ | // | عطکائیل |
| ۶۱ سمیع | ۱۸۰ | // | ہمراکیل |
| ۶۲ عدل | ۱۰۴ | مشترک | طاطائیل |
| ۶۳ لطیف | ۱۲۹ | جمالی | اسمائیل |
| ۶۴ خبیر | ۸۱۲ | // | میکائیل |
| ۶۵ رقیب | ۳۱۲ | // | عطرائیل |
| ۶۶ واسع | ۱۳۷ | // | رحمائیل |
| ۶۷ ودود | ۲۰ | // | رفتائیل |
| ۶۸ اعظم | ۱۰۱۱ | // | لومائیل |
| ۶۹ کبیر | ۲۳۲ | // | اذرائیل |
| ۷۰ مقیت | ۵۵۰ | // | رومائیل |
| ۷۱ حسیب | ۸۰ | مشترک | جمرائیل |
| ۷۲ جلیل | ۷۳ | جلالی | تنلائیل |
| ۷۳ کریم | ۲۷۰ | جمالی | کلکائیل |
| ۷۴ مجید | ۵۷ | مشترک | زلکائیل |
| ۷۵ باعث | ۵۷۳ | // | جبرائیل |

| نام | عدد | خاصیت | موکل کا نام |
|---|---|---|---|
| ٧٦ حق | ١٠٨ | مشترک | عطرائیل |
| ٧٧ قوی | ١١٦ | جلالی | عطرائیل |
| ٧٨ متین | ٥٠٠ | // | عزرائیل |
| ٧٩ محصی | ١٤٨ | جمالی | رحمائیل |
| ٨٠ مبدی | ٥٦ | جلالی | دردائیل |
| ٨١ معید | ١٢٤ | جلالی | حرکطائیل |
| ٨٢ محی | ٥٨ | جمالی | تنکفیل |
| ٨٢ ممیت | ٤٩٠ | جلالی | رومائیل |
| ٨٤ حی | ١٨ | جمالی | عطرائیل |
| ٨٥ قیوم | ١٥٦ | جلالی | عطرائیل |
| ٨٦ احد | ١٣ | جمالی | دردائیل |
| ٨٧ قادر | ٣٠٥ | جلالی | عطرائیل |
| ٨٨ مقتدر | ٧٤٤ | // | عطرائیل |
| ٨٩ مقدم | ١٨٤ | مشترک | عزرائیل |
| ٩٠ اوّل | ٣٧ | // | طاطائیل |
| ٩١ آخر | ٨٠١ | // | اہراطیل |
| ٩٢ تواب | ٤٠٩ | جمالی | عزرائیل |
| ٩٣ غنی | ١٠٦٠ | مشترک | حولائیل |
| ٩٤ عفو | ١٥٦ | جمالی | لومائیل |
| ٩٥ مالک الملک | ٢١٢ | جلالی | حروائیل |



| نام | عدد | خاصیت | موکل کا نام |
|---|---|---|---|
| ٩٦ ذوالجلال والاکرام | ١١٠٠ | جلالی | طاطائیل |
| ٩٧ مقسط | ٢٠٩ | // | کنفائیل |
| ٩٨ مغنی | ١١٠٠ | جمالی | دردائیل |
| ٩٩ معزّ | ١١٧ | // | بورائیل |

اللہ اسم ذات ہے۔ ٦٦ اعداد ہیں۔ اس کے علاوہ یہ نام بھی ہیں۔

| حافظ | خیرالرازقین | خیرالراحمین | احسن الخالقین | غالب |
|---|---|---|---|---|
| ٩٨٩ | ١٢٠٩ | ١٢٠٠ | ٩٤١ | ١٠٣٣ |

| فاطرالسموات والارض | سبحٰن | الرحم الراحمین | احکم الحاکمین | رب المشرقین والمغربین |
|---|---|---|---|---|
| ٢٢٧٢ | ٢٣٩ | ٥٨٩ | ١٢١ | ١٨٦٦ |

جل جلالہٗ وعم نوالہٗ

## اذکار

فنا بقا ذوالحتین ذکر نفی اثبات کو کہتے ہیں۔ یعنی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

ذکرِ ناری اللہ کی اک ضرب دل پر لگائی جاتی ہے۔ اک آگ بر حرسا منے ہوتی ہے۔

ذکرِ ابدالی دل کے پاس سے لا کھینچے مٹھیاں بھینچ کر اوپر لے جائے اور کھولے۔ پھر دل پر ایک ضرب لگائے۔

ذکرِ مرشدی آسمان کی طرف دیکھ کر اپنے مرشد کے نام کی ضرب دل لگائے

ذکرِ قلندری وہی ہے بہی ہے۔ دائیں بائیں ضرب لگائے۔

ذکرِ اسدی شیر کی نشست یعنی دو زانو بیٹھ کر ہو ہو کر ضرب دل پر لگائے۔

ذکرِ نظر بر قدم   ہر قدم پر اللہ کہے۔

ذکرِ سلطان نصیر اندر کے سانس پر اللہ باہر کے سانس پر ہو کہے زبان سے نہ کہے خیال سے کہے۔

ذکرِ کشف القرآن قرآن پاک گود میں رکھ کر داہنے بائیں اللہ کی ضرب لگاؤ۔

ذکرِ چشمی   ہر پلک لگنے پر لفظ اللہ دل ہی دل میں کہے۔

ذکرِ دوازدہ تسبیح جو سلسلوں کے معمولات میں ہے۔ بعد تہجد کرتے ہیں۔ نفی اثبات ۲ تسبیح یعنی لا الہ الا اللہ اثبات مجرد ۴ تسبیح یعنی الا اللہ ۶ تسبیح اسم ذات یعنی اللہ کی۔

مراقبہ کہتے ہیں۔ شیخ کا تصور کرتے ہوئے آیت کے معنی میں گم ہو جانے کو یہ چند آیات ہیں۔ مراقبہ کی۔ ہو اللہ احد (وہ اللہ ایک ہے) اینما تولو فثم وجہ اللہ (اللہ ہر طرف ہے) الم یعلم بان اللہ یری (اللہ دیکھ رہا ہے اور سب کچھ جانتا ہے) اللہ من وراءھم محیط (ہر سمت گھیرے ہوئے ہے) یہ آیتوں کا لفظی ترجمہ نہیں ہے۔ بلکہ مفہوم ہے۔

## ذکر قادریہ کلاں

یہ ذکر سلسلہ قادریہ عالیہ کے ماننے والے کیا کرتے ہیں۔ منتہیوں کو بہت مفید ہے۔ بہت جلد منزلیں طے ہوتی ہیں۔

۱۔ لا الہ الا اللہ   ۱۱۱ بار

۲۔ ہا ہو ہی حی   ۱۱۱ بار



۳۔ یا علیم یا کبیر یا حکیم یا قدیر   ۱۱۱ بار

۴۔ یا فتاح یا رزاق یا کریم یا وہاب   ۱۱۱ بار

۵۔ یا رفیع یا بدیع یا ہادی یا رشید   ۱۱۱ بار

۶۔ یا احد یا صمد یا وتر یا مولیٰ   ۱۱۱ بار

۷۔ ہو ہو ہو یا من ہو   ۱۱۱ بار

۸۔ انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو   ۱۱۱ بار

۹۔ یا منان یا منان یا دیان یا سبحان   ۱۱۱ بار

۱۰۔ یا سمیع یا بصیر یا لطیف یا خبیر   ۱۱۱ بار

۱۱۔ یا عزیز و یا غفار یا خلیل یا جبار   ۱۱۱ بار

۱۲۔ یا رب یا نور یا حق یا مبین   ۱۱۱ بار

۱۳۔ یا حیّ یا بدوح یا دائم یا اللہ   ۱۱۱ بار

۱۴۔ اللہ اللہ اللہ اللہ (بغیر ہا کے)   ۱۱۱ بار

۱۵۔ اللہ اللہ اللہ اللہ (باظہار ہا)   ۱۱۱ بار

۱۶۔ اللہ اللہ اللہ اللہ (بسکون ہا)   ۱۱۱ بار

۱۷۔ حسبی اللہ نعم الوکیل نعم المولی ونعم النصیر ۳ بار پھر دعا مانگے

## ختم شریف غوثیہ

جو حل المشکلات ہے۔ بڑی سے بڑی مصیبت کو رد کرتا ہے شیرینی منگا کر فاتحہ غوث پاک کی دلا کر کئی آدمی اس ختم کو پڑھ سکتے ہیں۔

سورۃ فاتحہ ۱۱۱ بار سورہ الم نشرح ۱۱۱ بار سورہ اخلاص ۱۲۵ بار آیۃ الکرسی ۱۲۵ بار الم نشرح ۱۱۱ بار سورہ فاتحہ ۱۱۱ بار۔

یہ ختم اندھیرے میں پڑھا جاتا ہے اور بڑا سریع الاثر ہے۔ بارہا کا آزمودہ ہے

## مسبعات عشر

برائے جمیع امور و مشکلات پڑھی جاتی ہیں۔ بہت تیر بہدف ہے۔

سورۂ فاتحہ ۷ بار۔ سورۂ خلق ۷ بار سورہ کافرون ۷ بار آیۃ الکرسی ۷ بار۔

کلمہ تمجید۔ سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم عدد ما علم اللہ وزنۃ ما علم اللہ تبرأت من حولی و قوتی والحاجات الی حول اللہ و قوتہ فی جمیع اموری وصلی اللہ علی النبی الامی والہ وسلم۔ پڑھ کر دعا مانگے۔

## نقش کیمیا اثر حروف نورانی

یہ عمل جن بزرگ کا ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اسے اس لیے ترتیب دیا ہے کہ بے مراد اپنی مراد کو پہنچیں۔ بے کار کام سے لگیں۔ بدنصیب خوش نصیب ہو جائیں۔ مگر پہلے سوا لاکھ مرتبہ لکھ کر دریا میں ڈالا جاتا ہے۔ اس کے بعد یہ نقش لکھ کر گلے میں پہنا جاتا ہے۔ نقش درج ذیل ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۰ | ۲۸۳ | ۲۸۸ |
| ۲۸۵ | ۲۸۷ | ۲۸۹ |
| ۲۸۶ | ۲۹۱ | ۲۸۴ |

## نقش مربع سرکاری

بے روزگاری کی حالت میں باندھنے سے غیب سے مدد ہوگی اور



روزگار لگ جائے گا اور کمائی میں برکت ہوگی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۶ | ۱۷۹ | ۱۸۲ | ۱۶۹ |
| ۱۸۲ | ۱۷۰ | ۱۷۵ | ۱۸۰ |
| ۱۷۱ | ۱۸۵ | ۱۷۷ | ۱۷۴ |
| ۱۷۸ | ۱۸۳ | ۱۷۲ | ۱۸۴ |

## ۱۲ ربیع الاول کا نقش

کسی خاص مقصد کے لیے

۱۲ ربیع الاول کو بعد عشاء غسل کرو اور دو رکعت نفل پڑھو۔ جن میں بعد الحمد ۱۲ دفعہ قل ہو اللہ پڑھو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ہو النافع |
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

یا جبرائیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل

## نقش حل المصائب

یا جبرائیل
فاطمہ رضی اللہ عنہا
وصلی اللہ علی قبر محمد فی القبور
وصلی اللہ علی روضۃ فی الروضات
علی رضی اللہ عنہ
یا عزرائیل
بسم اللہ الرحمن الرحیم
اشہد ان لا الہ الا اللہ واشہد ان محمد رسول اللہ
روضۂ انور
لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
بسم اللہ الرحمن الرحیم
حسین رضی اللہ عنہ
نبی آخر الزمان
فی المحراب شبر الانام
عثمان رضی اللہ عنہ
یا اسرافیل

بعد نماز عشاء درود تاج ۴۱ بار پڑھ کر شیرینی پر نیاز حضرت خواجہ اجمیری کی دے کر نقش لکھا جاتا ہے اور ہرے پتے میں لپیٹ کر باندھا جاتا ہے۔ تمام

مصیبتیں دور ہو جاتی ہیں۔ بفضل مولا شامل حال ہو جاتا ہے۔

## نقش ۱۴ شعبان یعنی شب برات

پندرھویں شب شعبان کو بعد غسل یٰسین شریف ۱۰۱ مرتبہ پڑھ کر، بار یاحی یاقیوم بفضل رحمت یا ستغیث پڑھے۔ دُعا مانگے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۶ | ۲۶۸ | ۲۷۴ |
| ۲۷۰ | ۲۷۳ | ۲۷۵ |
| ۲۷۲ | ۲۷۷ | ۲۶۹ |

اور یہ نقش لکھ کر کسی درخت میں لٹکا دیجئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ تمام سال رزق بے فکری سے پائے گا مشکلات میں غیب سے مدد ہوگی

## نقش یا وہاب

۴۱ دن تک یہ نقش روزانہ بوقت طلوع آفتاب لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر آب رواں میں ڈالے۔ برائے فتوحات نہایت مجرب المجرب ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ | ۳ |
| ۵ | بحق یا وہاب | ۹ |
| ۸ | ۴ | ۲ |

## دیگر

۹۴۰

رورو لا لا لا لا

برائے ہر مقصد و ہر مشکل بازو پر لکھ کر باندھے۔

## ۷۰۷ کا کرشمہ

جس درخواست پر جس خط پر تم یہ عدد لکھو گے۔ وہ انشاءاللہ منظور



ہوگی۔ یہ اعداد کے کرشمے ہیں۔

## شادی کا عمل

زَیّن سے بالعباد تک (آل عمران رکوع ۲) پڑھے۔ بعد عشا اول و آخر درود پڑھے۔ کھڑے ہو کر پڑھے۔ دونوں ہاتھ بغل میں دے لے۔ منہ میں سبز پتہ رکھ لے اور ۲۱ دن تک پڑھے۔ نہایت مجرب ہے۔

## دیگر

دیگر حروف صامت یعنی ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ ان سب کے اعداد میں اعداد نام مطلوب اور ۳ اعداد شامل کر کر تین مثلث لکھو۔ (مثلث لکھنے اور بنانے کی ترکیب آئینہ نقوش نویسی کے تحت ہیں درج ہے) پھر ایک نقش پھاڑ کر مردہ کی قبر کی خاک شامل کر کر اس جماعت پر ڈالو جسے مسخر کرنا ہو۔ دوسرا نقش اندھیرے میں کہیں دبا دو۔ تیسرا دھو کر خود پی لو اور قدرت خدا کا تماشہ دیکھو اور رفتار نقش کی یہ ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۷ | ۵ |
| ۴ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۱ |

## شادی کا مؤثر چٹکلہ

مطلوب کے نام کا پہلا حرف اگر ان گیارہ حرفوں میں سے ہو تو یہ عمل تمہارے کام آ سکے گا۔ ورنہ نہیں۔ اس لیے کہ دس حرف دس خانوں میں لکھے جاتے ہیں اور گیارھواں حرف بیچ کے خانے میں لکھا جاتا ہے۔ جو مطلوب کے نام کا پہلا حرف ہوتا ہے۔

حروف یہ ہیں:۔ ک ع ل ہ ا و س ح م ط ص اور یہ نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | |
| | | | |
| | | | |
| | | | |

طالب اپنے بازو پر باندھ لے اور پھر اثر ملاحظہ کرے۔

## حکام کی تسخیر کے لیے نہایت زوداثر نقش

جمعہ کی پہلی ساعت میں کافور اور مشک سے مع بسم اللہ کے سورہ فاتحہ آمین سمیت لکھو اور دھو کر رکھ لو۔ وقت ضرورت و ملاقات اپنے چہرہ پر وہ پانی مل کر ملاقات کرو۔ حکام اثر پذیر ہوں گے اور مہربان ہوں گے۔

## کسی خاص مقصد کیلئے نقش خالی البطن

۲۷ رجب کو یا نو چندی جمعرات کو لکھو۔ درمیان میں اپنا مقصد لکھ دو اور پیڑ میں باندھ دو تاکہ ہوا لگتی رہے۔ خدا کے فضل سے مقصد برآری ہوگی (نوٹ) نقش سے باہر جو ہندسے لکھے ہوئے ہیں۔ یہ رفتار نقش لکھنے کی ہے

| | ۳ | ۸ | ۱ | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۵ | ۴۶ | ۵ | ۵ |
| | ۴۱ | | ۴۵ | |
| | ۱۰ | ۲۰ | ۳۶ | |
| | ۲ | ۴ | ۶ | |

## سورۂ مزمل شریف کا نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۹۴۶ | ۳۷۹۴۹ | ۳۷۹۵۲ | ۳۷۹۳۹ |
| ۳۷۹۵۱ | ۳۷۹۴۰ | ۳۷۹۴۵ | ۳۷۹۵۰ |
| ۳۷۹۴۱ | ۳۷۹۴۵ | ۳۷۹۴۷ | ۳۷۹۴۴ |
| ۳۷۹۴۸ | ۳۷۹۴۳ | ۳۷۹۴۶ | ۳۷۹۵۳ |

برکت، کاروبار اور حصول ملازمت کے لیے بازو پر باندھا جاتا ہے



بڑا سریع الاثر ہے۔ نقش سامنے ہے۔

## ہر مصیبت سے خلاصی کیلئے نادر روزگار عمل

چار سیر پانی آگ پر گرم کرنے کے لیے رکھو۔ اس میں قارون۔ فرعون ابلیس۔ شداد اور نمرود لکھ کر ڈال دو۔ پھر بیٹھ کر ہزار مرتبہ پڑھو۔ باوضو انا ارسلنا الیکم رسولاً شاھداً علیکم کما ارسلنا الی فرعون رسولا۔ پھر دعائے خلاصی مانگو اور پانی کو کسی گڑھے میں ڈال دو۔

## برائے بستن خواب

جس کا خواب باندھنا ہو۔ اس کے نام کے اعداد کے مطابق یہ آیۃ پڑھے۔ یا ایھا الناس قد جاءکم برھان من ربکم وانزلنا الیکم نوراً مبیناً۔ اور لکھو کہ بستم خواب۔ فلاں بن فلاں۔ فلاں بن فلاں کی جگہ نام۔ اس کی والدہ کا نام لو اور ایک ٹھیکری زمین میں گاڑ دو۔ جب تک ٹھیکری زمین میں گڑی رہے گی۔ معمول نہیں سو سکتا۔

## برائے بندی بارش

اگرچہ خلاف منشائے قدرت ایسے اقدام نامناسب ہیں۔ مگر پھر بھی وقت ضرورت بارش روکنی ہو تو ۷۴۶ عدد ق چار لائن میں لکھے اور ایک سیٹھ چیر کر اس میں رکھ کر بادل کی طرف رخ کر کے رکھ دو۔ انشاء اللہ بارش ضرور رک جائے گی۔ بغیر ضرورت ہرگز نہ کریں۔

## لوح حضرت یوسف علیہ السلام برائے جاہ مراتب

اللہ کریم ۱۵۱۵۲۹۲۹

اللہ حی

جبرائیل

انما ہذا الملک الکریم

ماشاء ہا سما ہذا میکائیل

اللہ

وارث

اللہ

حافظ

فلما رأینہ اکبرنہ

وقطعن ایدیہن

اسرافیل

عزرائیل

اللہ معین

۷۰۷

یہ نقش لکھ کر بازو پر باندھے۔ ہر قسم کی تکلیف سے نجات حاصل ہو جائے۔ دشمن سے کسی قسم کا نقصان نہ پہنچے۔ بیمار کے سرہانے رکھنے سے آرام نصیب ہو۔

## نقش عصائے موسیٰ برائے ہیبت و اقتدار

انہ من سلیمٰن و انہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الا تعلوا علی و اتونی مسلمین

انما کلم نزر آیات یکم اللہ حبیما د ہوعلی اعجبہم اللائشاء

احب

وتوکل ما

خدام ندام

الاسماء

۱۲۸۹۲۱۵۱۲۹

یا جبار

۱۴۹۱۶۱۴

۹۹۳۶

۷۸۶

شرف شمس میں گلاب و زعفران سے ہرن کی جھلی میں لکھ کر عصا میں رکھو۔ ہر جگہ کامیابی نصیب ہوگی۔

## امتحان میں کامیابی کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲۲ | ۱۶۲۵ | ۱۶۲۹ | ۱۶۱۵ |
| ۱۶۲۸ | ۱۶۲۴ | ۱۶۲۱ | ۱۶۲۶ |
| ۱۶۱۷ | ۱۶۳۱ | ۱۶۲۳ | ۱۶۲۰ |
| ۱۶۲۴ | ۱۶۱۹ | ۱۶۱۸ | ۱۶۳۰ |

اس نقش کو زعفران سے لکھے۔ دھو کر پئے اور ایک نقش سرہانے رکھ کر سوئے۔ خواب میں کوئی پرچے امتحان کے دکھا دے گا یا وہ مضمون امتحان میں آئے گا۔ جواز بر ہوگا۔ نیاز حضرت غوث پاک حسب توفیق ضرور دلائے اور منت بھی کرنی چاہیے۔



## وضع حمل کے لیے

دردزہ میں وضع حمل کے لیے زچہ کو لکھ کر دکھایا جائے۔ مگر بعد وضع حمل فوراً سامنے سے ہٹا لیا جائے۔ نقش سامنے ہے۔

اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ

دیگر (یا گڑ پڑھ کر دے) گڑ بہر یا تو یہ پڑھ دے۔ سات مرتبہ کر۔ اڑ بھیری سلون آیا۔ یا گڑ پر یہ پڑھ دے۔ تین دفعہ کر

زن دہقاں اگر نزاید مزاید مرا جا شد خرم راجائے شد

## کسی سے مکان خالی کرانے کے لیے

۴۱ مرتبہ سیاہ مرچوں پر دم کر کے مکان میں ڈلوا دو انشاء اللہ بہت جلد مکان خالی ہو جائے گا۔ ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## برائے منسوخی تبادلہ

اگر کسی کا تبادلہ منشا کے خلاف ہو تو وہ ۳۱۳ بار تین دن تک باوضو نماز عشاء حسب ذیل آیتیں پڑھے۔ خدا چاہے گا۔ تو تبادلہ رک جائیگا۔

الیوم تبدل الارض غیر الارض انا للہ وانا الیہ راجعون۔

## کسی کو سفر سے روکنا منظور ہو

تو سمت سفر کی خاک پر سات مرتبہ معہ نام سفر کرنے والے کے پڑھ کر کنوئیں میں ڈال دو۔ یاموسی انا لن ندخلھا ابداً ما داموا

فیہا فاذھب انت فاذھب اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا اِنَّا ھٰھُنَا قَاعِدُوْن ۔
اور شیرینی پر حضرت خضر کی نیاز دلا کر تقسیم کر دے ۔

## حل المشکلات و قاضی الحاجات عمل

سخت سے سخت مشکل کڑی سے کڑی مصیبت میں خود ہی آدمی بہ عمل کرے ۔خدا تعالیٰ افضل فرمائے گا ۔ بعد عشا پہلے ۱۲ رکعت پڑھو، پھر قرآن پاک سر پر رکھ ۳۳ مرتبہ درود درود پڑھ کر ایک سو مرتبہ یہ شعر پڑھو۔

فَسَلْ یَا اِلٰھِی کُلَّ صَعْبٍ　　بحقِّ سیّد الابرار سھل

پھر ۳۳ مرتبہ درود شریف پڑھو اور ایک سو مرتبہ یہ شعر پھر ۳۳ مرتبہ درود شریف پڑھو اور ایک سو مرتبہ یہ شعر پڑھو۔ پھر تہجد کی نماز پڑھ کر صبح تک مثلَ ما اوتی رسل اللہ پڑھو۔ پھر دُعا مانگو۔ پھر اللہ اعلمُ وُ حیثُ یجعل رسالتہ پڑھو۔ سات دن تک ایسا کرو کیسی ہی مشکل اور سخت مصیبت کیوں نہ ہو۔ انشاء اللہ آسان ہو جائے گی۔

## دیگر

جمعہ کی رات غروب سے ہی کسی سے نہ بولو۔ بعد عشا جب وتر پڑھو۔ تو آخری رکعت کے سجدے میں ایک سو مرتبہ یا اللہ یا ربُّ یا حی یا قیومُ برحمتِكَ استغیثُ یا اللہ پڑھو۔ پھر بخشوع خضوع دعا مانگو اور اور یقین استجابت رکھو۔

## ورد خضری

حضرت خضر علیہ السلام سے بہرہ اندوز ہونے کے لیے مشائخ کا قول ہے



کہ ۵ دن شب کے وقت ۱۲ ہزار مرتبہ آیت ذیل پڑھے اور دُعا سجدہ کر کہ مانگے ۔ سجدہ سے سر نہ اُٹھے گا کہ حضرت خضر سے ملاقات میسر ہوگی

آیت یہ ہے۔
وَلَقَدْ مَکَّنّٰکُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَکُمْ فِیْھَا مَعَایِشَ قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْن

## سوکن پر فتح پانے کے لیے

ہر روز شوہر کو لکھ کر اور دھو کر پلائے ۔ کلّا اذا دُکّتِ الارض دکّا دکّا شوہر کا نام علیٰ حب کے بعد اپنا نام وَجَاءَ رَبُّكَ والملكُ صفًّا صفًّا شوہر رام ہو جائے گا۔

## برائے تکرار باشندگان خانہ

جس گھر کے رہنے والوں میں باہم تکرار کرانا ہو۔ ۱۳ کا مربع لکھ کر ایک سی کے کانٹے پر لپیٹ کر ڈالو۔ خوب جنگ مچے گی ۔ مگر ایسا نہ کرنا چاہیے ۔مربع یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۰ | ۶ | ۱۴ |
| ۱۳ | ۱۰ | ۸ |
| ۷ | ۱۵ | ۹ |

## نقش عجیب و غریب

قیدی بازو پر باندھے۔ رہائی پائے ۔مکان خوفناک ہو جائے۔ امن بنے۔ مسحور دھو دھو کر پیئے۔ شفا پائے۔ مجنوں

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۴ | ۲۵۷ | ۲۶۰ | ۲۴۶ |
| ۲۵۹ | ۲۴۷ | ۲۵۳ | ۲۵۸ |
| ۲۴۶ | ۲۶۲ | ۲۵۵ | ۲۵۲ |
| ۲۵۶ | ۲۵۱ | ۲۴۹ | ۲۶۱ |

و دیوانہ کو دھو کر پلاؤ۔ دیوانگی کا فور ہو۔ محتلم گلے میں باندھے کبھی احتلام کی
شکایت نہ ہو۔ مگر شرط یہ ہے کہ یہ نقش جمعرات کو ہی لکھا جاتا ہے اور بڑا
زود اثر ہے۔

## طریقہ دعوتِ سورۂ مزمل بطور خاص

۵۰ روز تک ۴۰ بار روز با وضو پڑھے۔ ترک حیوانات لازمی ہے۔ درمیان
یا آخر میں چار سیاہ پوش آ کر عہد لیں گے۔ ڈرے نہیں اور ان سے خود عہد لے
لے کہ وقت ضرورت وہ مدد کریں گے۔

## نقش برائے تسخیر عوام

ا ل ن ل ا م ہ ا شرف قمر میں انگوٹھی پر کندہ کرا کر پہنے۔
(نوٹ) شرف ہر ساعت کا اس کی پہلی ساعت میں ہوتا ہے۔ چنانچہ
شرف قمر پیر کے دن پہلی ساعت میں ہوتا ہے۔

## ہٹی گھوڑے یا ضدی اولاد کیلئے

یا تو کانوں میں پڑھ کر پھونکے یا لکھ کر گولی بنا کر کھلا دے۔
افغیر دین اللہ یبغون ولہ اسلم من فی السموات والارض
طوعا وکرھا والیہ یرجعون۔

## برائے خوش بسری ایام زندگی

(۱۳-۱۴-۱۵ رجب کا مجرب عمل)



۱۳ رجب اور بقیہ دونوں تاریخوں پر بعد عشا وضو کرے اور ۱۲۵ بار لا
الہ الا اللہ الملک الحق القیوم لیس کمثلہ شیءٌ وھو السمیع العلیم
پڑھے۔ پھر ۱۶۶۶ مرتبہ اللہ الصمد پڑھے۔ تیسرے دن ۱۶۶۸ مرتبہ
پڑھے اور پھر دعا مانگے۔ اس عمل کے پڑھنے کے بعد انسان میں ایسا استغنا
پیدا ہو جاتا ہے کہ بادو شاید اور فتوحات بے شمار ہوتی ہیں۔ عجیب
نعمت الہی ہے۔ جس کا شکریہ ادا نہیں کیا جا سکتا۔

## چوپایوں کے تمام امراض کیلئے ایک ہی نقش

سورۂ تبت یدا نمک پر سات
مرتبہ پڑھ کر کھلا دو یا
یہ نقش لکھ کر باندھ دو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۷ | ۵۳۰ | ۵۳۳ | ۵۲۰ |
| ۵۳۲ | ۵۲۱ | ۵۲۶ | ۵۳۱ |
| ۵۲۳ | ۵۳۵ | ۵۲۸ | ۵۲۵ |
| ۵۲۹ | ۵۲۴ | ۵۲۲ | ۵۳۴ |

## سحر اتارنے کی ترکیب

مریض کو چت لٹا کر پاؤں مشرق کی طرف کرا دو اور عامل جنوب رو ہو
اور رحمٰن کہہ کہہ کر سر پاؤں داہنے بائیں آسمان زمین کی طرف چھری سے
اشارے کرے اور ۱۱ دستک دے۔ پھر سورۂ والشمس زعفران سے لکھ
کر پلا دے۔

## سحر زدہ کے کان میں پھونکنے کا عمل

وَلقد فتنا سلیمٰنَ والقینا علیٰ کرسیہٖ جسداً ثم اناب ۝

۷ مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔

**دیگر۔** معوذتین پڑھ کر سوت میں گیارہ گرہ دے کر گنڈہ بندھواؤ۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## سحر زدہ کو چٹاؤ

گھی سے برتن پر لکھ کر یہ چٹا دو۔ مَن یخرجُ من بیتہٖ مھاجرًا الی اللہ ورسولہٖ ثم یدرکہ الموت فقد وقع اجرہٗ علی اللہ ۔ زندگی بھر بھر سحر کا اثر نہیں ہوگا۔

## فلیتہ جنات وآسیب

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

جس شخص پر آسیب کا شبہ ہو اُسے یہ فلیتہ جلا کر سنگھا دے۔ فوراً بھاگ جائے گا۔ دیگر۔ یا کڑوے تیل پر شمر بیت ۷ دفعہ پڑھ کر اور اس میں اجوائن جلا کر کان میں ڈالو۔ یا۔ سورۂ الم ترا کیف مٹی کے برتن پر لکھ کر گھر میں دفن کر دو۔ یا۔ اصحاب کہف کے نام لکھ کر مکان میں چسپاں کرادو۔ یا اذان باآواز بلند مکان میں دلواؤ۔ یا تیل پر بغیر س کے سورۂ والناس پڑھ کر بیسوں



ناخنوں پر لگواؤ۔

## حاضرات

صاف جگہ ہو۔ بچے کو نہلا کر انگوٹھہ سیاہ کر کے بادشاہ یوم کی نیاز دلوا کر بلواؤ۔ بکرا بھی کسی بڑے کام کے لیے ذبح کیا جاتا ہے اور پلاؤ پکوا کر بادشاہ یوم کو کھلایا جاتا ہے عزیمت سب سے پہلے پڑھی جاتی ہے۔ ۴۱ دن تک ۴۱ مرتبہ پڑھنے سے دعوت عزیمت ادا ہوجاتی ہے۔

**عزیمت یہ ہے** عزمت علیکم یا بادشاہ بکتا نوش ملک الحبش والعرب والعجم البوحًا البوحًا البوحًا ابوک ابوک ابوک طھرک طھرک طھرک حبیرک حبیرک حبیرک ازل ازل ازل تحریر تحریر تحریر تازل مملوک برحمتک یا ارحم الراحمین بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام بحق یا بدوح حاضر شو حاضر شو بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بحق توریت وبحق زبور وبحق انجیل وبحق فرقان لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

مسحور و آسیب زدہ کے لیے یہ نقش بھی باندھنے مفید ہیں۔




سورہ جن لکھ کر بازو پر بندھواؤ۔

# طریقہ نقش نویسی

جس قدر خانوں کا نقش بھرنا ہو۔ جتنے اعداد ہوں۔ ایک کم کر کے نصف کا لائن کے خانوں کی تعداد سے حاصل ضرب کر لو۔ اصل تعداد طرح دینے سے نقش بھر لو۔ جس قسم کا نقش بھرو گے۔ پہلا خانہ اسی مزاج کا ہو گا۔ پہلا آتشی دوسرا بادی۔ تیسرا آبی۔ چوتھا خاکی۔ پانچواں پھر آتشی ہو گا۔

**مثلث بھرنے کی ترکیب** ۔ اعداد مطلوبہ کو خانہ سطر کی تعداد میں (۳) پر ۱۲ کم کر کے تقسیم کرو۔ پورا تقسیم ہو تو خیر ورنہ کسر کے لیے ایک کی خانہ ہفتم اور دو کی کسر کے لیے خانہ چہارم سے کام لو۔

مربع میں ۳۰ کم کر کے ۴ پر طرح دو۔ پھر اول خانے سے ایک ایک کا اضافہ کرو۔ ایک کی کسر کے لیے تیرھواں خانہ۔ دو کی کسر کے لیے تیرھواں خانہ دو کی کسر کے لیے نواں خانہ ہے اور تین کی کسر کے لیے خانہ پنجم ہے۔ رفتار نقش یہ ہو گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ا کی ۱۳ کسر کیلیے | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۲ کی کسر کیلیے ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۳ کی کسر کیلیے ۵ | ۴ | ۱۵ |

## ہر چہار مثلث کی قسم

بادی

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

آتشی

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ا کی کسر کیلیے |
| ۲ کی کسر ۴ کیلیے | ۹ | ۲ |



خاکی

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

آبی

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

# تسخیر ہمزاد کا نادر اور بے نظیر عمل

بعد عشا اک چراغ خوشبودار تیل کا پس پشت جلائے اور ۲ ۳۸ مرتبہ ذیل کی عزیمت پڑھ کر اسی جگہ سو جائے۔ اگر ہمزاد آئے۔ تو خالی بوتل جو پہلے سے پاس رکھی ہوئی ہو۔ اس میں اترنے کو کہے۔ جب اتر آئے۔ تو ڈاٹ لگا کر اسی سے اس کے بلانے کی ترکیب پوچھے اور عہد و قسم لے کر کھول دے۔ عزیمت یہ ہے۔

عزمت علیکم یا معشر الجن والانس الارواح بحق حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام احضر احضر احضر یا قوم ہمزاد حاضر شو بحق یا حی یا قیوم برحمتک یا ارحم الرحمین۔

## مفرور و گریختہ کو واپس بلانے کیلئے

قل اعوذ سے رب العالمین تک (واذا سمعوا) پرانی مشک پر داغ پر لکھو۔ دائرہ کے باہر نام مفرور لکھو اور کسی سنسان جگہ دفن کر دو۔ انشاء اللہ ضرور پلٹ آئے گا۔

**دیگر**۔ یہ نقش لکھ کر کسی درخت میں بندھوا دو۔ انشاء اللہ مفرور واپس ہونے کے لیے بے چین ہو جائے گا۔

| | جبرائیل | |
|---|---|---|
| لاتنفذو | یعقوب | الاسلطان |
| نام | اسرافیل | گریختہ |

## بارہا کا آزمودہ مفرور کیلئے عمل

ایک چڑے کے گلے میں ٦٦ ٦٦ ٦٦ کاغذ پر لکھ کر گلے میں باندھ کر قبلہ رو مکان مسکونہ مفرور سے چھوڑ دو۔ تین دن میں مفرور یقینی پلٹ آئیگا۔

**دیگر۔** فرددنہ الی اللہ کے تقرعینہا ولا تحزن ولنعلم ان وعند اللہ حق ولکن اکثرھم لایعلمون۔

لکھ کر چرخہ میں باندھ کر ۳ دن تک ۶۰-۶۰ الٹے چکر روز دو۔ مفرور واپس آجائے گا اور بغیر اجازت کے نہ جائے گا۔

## گریختہ کیلئے بڑا ہی زود اثر نقش

مفرور کے نام کے ہر حرف کو ق وس کے درمیان ایک سطر میں لکھو اور آخر میں طرو لکھو۔ اسی طرح ۷۵ نقش لکھو۔ ۱۲ دریا میں ڈال دو اور ۲۱ آگ میں جلاؤ۔ ۲۱ درخت میں باندھو۔ ۲۱ اندھیرے میں دباؤ۔ بہت جلد گریختہ واپس آجائے گا۔ نیاز حضرت خواجہ عثمان ہارونی کی حسبِ توفیق دلا دو۔



## چھوٹے گم شدہ بچوں کے لیے

اکثر بچے بچے کھیلتے گم ہو جاتے ہیں۔ یہ نقش ان کے لیے بڑا زود اثر ہے۔ نقش لکھ کر بیچ کے نقطہ میں سوئی چبھو کر کسی برتن سے ڈھک دو۔ کچھ بھی وقفہ نہیں گذرے گا۔ جو پتہ لگ جائے گا۔

قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون

قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون

جب پتہ لگ جائے۔ حضرت خضر کی نیاز دلا کر بچوں کو تقسیم کر دو۔

## کشادگی ذہن کیلئے

جو بچے غبی ہوتے ہیں۔ یا جن لوگوں کا ذہن کند ہوتا ہے۔ وہ یہ آیت روزانہ سات مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ ان کا ذہن کھل جائے گا۔

رب اشرح لی صدری ویسرلی امری واحلل من عقدۃ لسانی۔

## آگ بجھانے کے لیے

سات کنکروں پر سورۂ الم نشرح پڑھ کر جہاں آگ لگ رہی ہو۔ ڈال دو۔ پھر قدرت ایزدی دیکھو کہ کتنی جلدی آگ پر قابو حاصل ہوتا ہے۔ ساتھ ہی الم نشرح کے یہ بھی پڑھو۔

واصحبت فی جوار الله

دوصحبت فی امان الله واصحبت فی امان الله واصحبت فی جوار الله

واصحبت فی امان الله

## حملہ سگ کے دفعیہ کیلئے

جب کتا کاٹنے کو دوڑے۔ پڑھ کر اس کی طرف پھونک دو۔ محفوظ رہو گے۔ کلبھم باسطٌ ذراعیہ۔

## گیدڑوں کا بولنا بند کرنے کیلئے

یاعزیزُ سات مرتبہ انگشتِ شہادت پر دم کر کے دانتوں میں دبا لو۔ فوراً ان کا بولنا بند ہو جائے گا۔

## تسخیر عطارد کے لیے عمل

عامل عطارد کو فتوحات خوب ہوتی ہے۔ لکھنے پڑھنے میں خوب دل لگتا ہے اور وقت ضرورت موکل اس کی امداد کرتے ہیں۔ یہ عمل سبز چادر اوڑھ کر سبز تہمد باندھ کر سبز مصلے پر بیٹھ کر ۴۴ بار روز ۲۱ دن تک پڑھا جاتا ہے بخور دلوبان جلایا جاتا ہے۔ بدھ کی صبح کو عروج ماہ میں شروع کرے جب موکل آئے تو اس سے کچھ بطور نشانی مانگے۔ وقت ضرورت جب پڑھے گا۔ موکل حاضر ہو گا۔ عمل یہ ہے۔

قسمت علیکم یا برقانُ ابو العجائبُ یا میکائیل بحرمت یا خبیر احضر احضر احضر العجل الساعۃ)

## عمل چہل کاف برائے جمیع مہمات

حضرت شیخ عبد القادر جیلانیؒ کا یہ عمل نہایت جلالی ہے۔ پڑھنے میں بھی احتیاط لازم ہے۔ بغیر مرشد کی نگرانی کے نہ پڑھے۔ ترک حیوانات سے پڑھا جاتا ہے۔ احرام باندھ کر وقت مقررہ پر۔ اثرات اس کے بہت ہیں۔ اس کا عامل بڑے درجہ پر پہنچ جاتا ہے اور دنیا سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ روزہ دار رہے۔ حصار کر کے پڑھے۔ اول و آخر درود بھی پڑھے۔ وقت مقررہ پر پڑھے۔ ایک ہفتہ تک ۴۱ دفعہ روز۔

بسم الله الرحمن الرحیم ابرسا سبزسا سبثا اخبرًا یا الله یا الله یا الله قل اَعوذ برب السّھتبہ من کُلِّ عقربٌ وحبّۃ کفاکَ دبکَ کمو یُلفیکَ والفتہ کفکا نھاکفا تیکَ بحق کنکائیل ککھین کانَ من ککّا بحق یا ھمرائیل لکزّ لزکزَ لکزا الکرَ بحق یا زورائیل فی کبدمی یحکی مُتکشکۃٌ بحق یا ردطائیل کل ککَ الکلکًا بحق یا دردائیل کفکاکَ مالی لقاکَ الکافَ کروتبہ یاکوکیاً کان بحق یا لوطائیل یحکی کوکبَ الفلکَ بحق اھناکیل بحق یا اھراکیل بحق شیخ عبد القادر جیلانی محبوب سبحانی شیئاً لله یا حکیمُ یا کریمُ یا حافظُ یا رقیبُ یا وکیلُ بحق کہیعص بحق حمعسق حصار کردیم بحق لا اله الا الله محمد رسول الله برحمتکَ یا ارحم الرحمین یا بدیع العجائب بالخیر یا شیخ صلاح الدین سفید فیل سوار برھنہ تیغ

## سورۂ کوثر کا عمل

تانبے کا چراغ بنوا کر یہ نقش کندہ کراؤ۔ پھر کھد رمینڈک کے خون میں تر کرو اور نوچندی جمعرات کو وقت عشاء روشن کرو۔ بچوں کو شیرینی بانٹو۔ اور سورۂ کوثر ۵۳ دفعہ پڑھو۔ مؤکل آئے۔

تو اس سے عہد لے لو کہ جو کہیں گے۔ وہ کیجیئو۔ نقش جو چراغ پر کندہ ہو گا۔

یہ ہے۔ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| انا | اعطیناک | الکو | ثر |
| فصل | لربّ | کا | وانحر |
| ان | شان | ک | ہو |
| ا | ل | اب | تر |

## نقش برائے امساک

کمر سے لکھ کر باندھو۔ جب تک نہ کھولو گے۔ انزال نہ ہوگا۔ سورۂ لم یکن الذی زعفران سے لکھ کر دھو کر پینے سے بھی بہی فائدہ دیتی ہے۔
کمر سے باندھنے کا عـلـے ۱۱۱۱۱۱ط ۱۱ام ۱۱۱۱×۱۳۱ اعہ ۹ع
نقش یہ ہے۔ مـ ۱۱۱۱۱ واط ۱۱۱۱ ۲ ک ۱۱ ـلـه

## نیند سے حسب منشا بیدار ہونے کیلئے

ان الذین آمنو سے آخر سورۂ کہف تک پڑھ کر یہ کہہ کر سو رہو۔ کہ فلاں وقت مجھے جگا دینا۔ انشاء اللہ اسی وقت آنکھ کھلے گی۔

## نادعلی

خوف کے وقت پڑھنے سے طبیعت کو اطمینان حاصل ہوتا ہے خطرہ کے وقت غیبی امداد حاصل ہوتی ہے۔ مشائخ کا معمول ہے۔
نادعلیًا مظہر العجائب تجدہٗ عوناً لکَ فی النوائبِ کُلُّ ھُمٍّ وَغمٍ سینجلی بولایتک یاعلی یاعلی یاعلی۔



## تکبیر عاشقاں

یہ معمول مشائخ میں سے ہے۔ اس کا پڑھنے والا بے خوف رہتا ہے۔ دشمن مغلوب ہوتے ہیں۔ اس کا ورد کرنے سے غیبی مدد شامل حال رہتی ہے۔ گھر میں جنگل میں تنہائی میں اطمینان حاصل ہوتا ہے کسی قسم کی دہشت نہیں معلوم ہوتی۔ عجیب شغل ہے۔ بعض اثرات ایسے بھی ہیں کہ جو سینہ بسینہ بتائے جاتے ہیں۔ ہر اک اس کا اہل نہیں۔ ایک مرتبہ روزانہ بھی پڑھ لینا کافی ہے مگر پڑھتے وقت بارعب ہو کر پڑھے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ بسم اللہ خیر الاسما انبیا را اولیا را زہادرا ابدال را اوتاد را سالکاں را محباں را محبوباں را مجذوباں را مجذوب سالک را سالک مجذوب را اصحاب تمکین را ارباب تلوین را اہل سکر را اہل صحو را تشنگان را گنج سلامت را راہرواں کوے ملامت را قلندراں سرمست را صوفیان زبردست را سلسلہ طبقۂ حیدریاں را غلغلہ محباں را شاہاں عرب را سرداران عجم را بندگاں را امیران خراساں را سلطان سندھ را خلفائے ہند را چابک سواران بدخشاں را عاشقاں غور را مشتاقان ماوراءالنہر را واصلان برو بحر را شہید ان دشت کربلا را ہر کہ درجات ظاہری و باطنی اندر بدرگاہ شفیع آوردم۔ برائے برآمدن حاجات و مہمات دینی و دنیوی ہر کہ درآید برآید۔ ہر کہ دگر کند جگر خورد۔ ہر کہ مارا بد گوید و بد خواہد ضربت۔ لا الہ الا اللہ۔ برہان او ذوالفقار علی بر گردن او و گرز امیر حمزہ در پشت او و عصائے موسیٰ کلیم اللہ بر جگر او و آرۂ زکریا بر سر او و کرم۔ ایوب در بطن او و تیغ رجال الغیب در قتل

اور قہر خدا در مقہوری او بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح اللہ اکبر اللہ
اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر وللہ الحمد وصلی اللہ تعالیٰ سیدنا
محمد وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ اجمعین۔

## ورد مشکل کشا

ان تستفتحوا فقد جاءکم الفتح ان فتحنا لک فتحاً مبین نصر من اللہ
و فتح قریب ، بار ہر نماز کے بعد پڑھ لینے سے کوئی مشکل اٹکی نہیں رہتی
معمولات مشائخ میں سے ہے۔

## ارشاد حضرت خواجہ قطب الاقطابؒ

آپ کا ارشاد ہے کہ بعد نماز مصلے پر اپنا سیدھا ہاتھ رخسانہ پر رکھے
اور ہاتھ دہنے گھٹنے پر اور سات مرتبہ یہ پڑھے۔ عجیب کیفیات چند روز میں
مشاہدہ میں آئے گی۔

آمد گہ عہد ہا تازہ کنم    شد آنچہ شد ائے صنم گذشت آنچہ گذشت

## دعائے کفیل المہمات

عجیب پر تاثیر اور زود اثر ہے۔ بہت ہی جلد اپنا اثر دکھاتی ہے اور مخلوق
سے بے نیاز کر دیتی ہے۔ ہر نماز کے بعد پڑھا کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ الکافی فقصدت الکافی وجدت الکافی لکل کاف کافی
کفانی ونعم الکافی وللہ الحمد۔



## آیت قطب

قرآن پاک کی یہ آیت خاندان صابریہ چشتیہ کے مخصوص نادرات میں
سے ہے روزانہ طلوع آفتاب کے وقت بسوئے مشرق منہ کر کے پڑھی جاتی
ہے۔ ۳ دفعہ روزانہ پڑھنے سے خداتعالےٰ اس آیت پاک کی برکت سے
انوار سرمدی سے فائز فرماتا ہے۔

ثم انزل علیکم من بعد الغم امنۃ نعاساً یغشیٰ طائفۃ منکم
وطائفۃ قد اھمتھم انفسھم یظنون باللہ غیر الحق ظن الجاھلیۃ یقولون
ھل لنا من الامر من شیء قل ان الامر کلہ للہ یخفون فی انفسھم مالا
یبدون لک یقولون لو کان لنا من الامر شیء ما قتلنا ھھنا قل لو کنتم
فی بیوتکم لبرز الذین کتب علیھم القتل الیٰ مضاجعھم ولیبتلی اللہ
ما فی صدورکم ولیمحص ما فی قلوبکم واللہ علیم بذات الصدور۔

نیز اس کے ورد سے دین و دنیا کی مشکلات میں بھی آسانی ہوتی ہے۔

## دعائے قضائے حاجت

جب کسی کو کوئی مشکل پیش آئے۔ حضرت خواجہ بہاؤ الدین نقشبندؒ
فرماتے ہیں کہ اس دعا کو اپنا معمول بنائے۔ یہ دعا میرے دوست حاجی
اعجاز احمد صاحب لاہوری سے مجھے ملی تھی۔ بعد میں اس کی سندات معلوم
ہوئیں۔ بعد ہر نماز آدمی اپنا معمول بنا لے۔ ہر مشکل حل ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الہ الا اللہ الحلیم الکریم سبحان اللہ ربّ

العرش العظیم والحمد للہ رب العالمین ط اسئلک موجبات رحمتک وعزائم مغفرتک والغنیمہ من کل برٍ والسلامۃ من کل اثمٍ لا تدع لی ذنبًا الا غفرتہ ولا ھمًا الا فرجتہ ولا حاجۃً من حوائج الدنیا والاخرۃ ھی لک رضًا الا قضیتھا یا ارحم الراحمین آمین یا رب العالمین۔

## دعوت سورۂ اخلاص

ترک حیوانات کے ساتھ محصور یعنی حصار سے احرام باندھ کر لوٹا پانی چاقو عطر پاس رکھ کر ختم عمل پر حصار کاٹ کر باہر آئے۔ حصار ہر چہار قل و آیت الکرسی کا کرنے۔ بعد نماز تہجد پڑھے۔ آنکھ کان بند ہوں ۲۷ ترتیب برابر طور سورہ پڑھے۔ اٹھتے بیٹھتے بھی سورۂ اخلاص کا ورد رکھے۔ تا چہل یوم پرہیز رکھے اور پڑھے۔ جب موکل آئیں۔ تو ان سے عہد فرمانبرداری لے لے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط قسمت علیکم یا جبرائیل بحق قل ھو اللہ احد عزمت علیکم یا اسرافیل بحق اللہ الصمد قسمت علیکم یا میکائیل بحق لم یلد ولم یولد عزمت علیکم یا عزرائیل بحق لم یکن لہ کفوًا احد سخر فی عبدہٗ عبد الرحمٰن وعبدہٗ عبد الواحد خذا مرھذا الا سورۃ بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔



# عملیات ونقشیات فتوحات وغیرہ

نقش ذیل ۱۷ عدد روزانہ علی الصبح لکھے۔ تسخیر عام کے لیے بے نظیر ہیں۔ ساتویں دن اثرات نمایاں ہوں گے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹۳ | ۲۵۵ | ۸۵۹ | |
| ۱۲۶۵ | ہوالرزاق | ۲۸۲ | |
| ۱۷۶۹ | ۱۱۷۹ | ۵۸۰۱ | |
| | | | |

## آفتابی عمل

نوروز آفتاب پر غسل کرے۔ بجانب شرق کھڑا ہو اور کہے کہ اے آفتاب عالمتاب جو کچھ تمہارے طلوع و بزرگی کا اثر ہے۔ وہ مجھے دو۔ پھر بیٹھ کر صندل جلائے اور پچاس دفعہ کہے۔ ابرصا۔ صبرسا۔ سارسا سبورسا۔ اور سفید کاغذ پر زعفران سے نقش ذیل لکھے۔ پھر سونے کے ورق میں لپیٹ کر سرخ ریشم سے باندھ کر کہے۔ اے نیر اعظم میرا مقصد (جو کچھ ہو) یہ ہے۔ مجھے میری مراد کو پہنچا۔ بہت جلد بہت جلد۔ پھر والشمس کی سورۃ پڑھے اور خود پر دم کرے۔ طلوع سے غروب تک سورج کو سوائے نماز کے پشت نہیں کرے۔ نقش بھرتے وقت بھی سورج بجانب راست ہو۔ نقش کو موم جامہ پر لپیٹ کر بازو پر باندھے۔

## فتوح جمعراتی

اسم جمعرات برابر بر عمل کرنا پڑتا ہے۔ دو رکعت نماز پڑھ کر ثواب شیخ

عبدالشکورؒ کی روح کو پہنچاؤ اور دو رکعت نماز پڑھ کر حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبندؒ کو ثواب پہنچاؤ۔ پھر درود شریف اور والشمس تجری لمستقر لہا ذالک تقدیر العزیز الحکیم ۱۲۰۰ مرتبہ پڑھے اور ایک روپیہ مٹھی میں لیکر ۱۱۰۰ مرتبہ المغنی المغنی پڑھے۔ پھر ۱۲ دفعہ درود پڑھ کر دم کرے اور اس روپیہ کو خرچ نہ کرے۔ پھر خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸ صبری | ۹۱ | ۹۴ | ۸۱ ابرجا |
| ۹۳ | ۸۲ | ۸۷ | ۹۲ |
| ۸۳ | ۹۶ | ۸۹ | ۸۶ |
| سورج ۹۰ | ۸۵ | ۸۴ | ۹۵ سارے |

## نقشین فتوح

۱۸۰ دن تک ۱۸۰ نقش روزانہ زمین صاف پر کھجور کی لکڑی سے لکھے اور زبان سے یا بدوح یا بدوح پڑھتا جائے۔ وقت ضرورت نقش لکھ کر زیر بستر رکھے۔

یا عزرائیل ۲

۱ یا اسرافیل

| ۹ | ۳ | ۱۰ |
|---|---|---|
| ۷ | | ۸ |

۴ یا میکائیل

۵ یا جبرائیل

اللہ تعالےٰ قاضی الحاجات ہے۔ اس کے نام کی برکات نمایاں ہوں گی۔

## خاکستر غیب

عجیب وغریب نقش ہے۔ اگر تقدیر میں ہو گا۔ تو عمل بلا ناغہ پورا ہو جائے گا۔ ورنہ ناغہ ہو جائے گا۔ ۱۳۴ نقش روزانہ لکھو۔ ۱۳۴ دن تک



ادر روزانہ ایک ایک کر کے جلاؤ۔ ۱۳۴ دن کے بعد درود پڑھ کر راکھ میں ہاتھ ڈالو۔ جو مقدر ہو گا۔ مل جائے گا۔ اور پھر اسی قدر ہر روز ملتا رہے گا۔ مگر عمل جاری رکھو۔ البتہ راکھ ۱۳۴ دن کے بعد کم کر سکتے ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## ایک ہفتہ میں دست غیب ہو جائے

ایک اناج ایک ترکاری سات دن تک کھائے اور نماز صبح کے بعد جمعرات عروج ماہ سے ۴۰ بار روزانہ پڑھے۔ یا فرید یا خبیر یا شہید یا ربی یا لطیف یا غالب یا جبار فعالٌ لما یرید یا خلاق یا حافظ۔ آٹھویں دن نقش لکھ کر زیر جائے نماز رکھ کر ایک ہزار بار یا فعال لما یرید یا خلاق پڑھے۔ پھر جائے نماز اٹھائے۔ جو کچھ ملے۔ تھیلی میں رکھ لے جب کچھ نکالے۔ یا وہاب فعال لما یرید پڑھ کر نکالے۔ سب نہ نکالے۔ عمر بھر انشاءاللہ کسی کی محتاجی نہ ہو گی۔ نقش سامنے ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ | ۳ |
| ۵ | بحق یا وہاب | ۹ |
| ۸ | ۴ | ۲ |

## بڑھا ہوا روپیہ

بعد نماز عشاء غسل کرو اور ایک روپیہ منہ میں لو۔ ایک پاؤں کے نیچے رکھو اور دو رکعت پڑھو۔ قبل الحمد ۱۱ بار۔ درود پاک پھر۔ الحمد و اخلاص سات سات دفعہ پڑھو۔ منہ والے پر ۱۱ مرتبہ۔ ہل اتی پڑھ کر منہ میں رکھو۔

پاؤں والے پر ۱۱ دفعہ واللیل پڑھو۔ پھر رکوع و سجود کرو۔ ایسے ہی چالیس دن تک پڑھو۔ بعد کامیابی کے ۴ آنے روز خیرات کرنی ضروری ہے۔

عمل کے علاوہ منہ اور پاؤں کے روپیہ درود پڑھ کر بکس میں بند کر دیا کرو اور اُٹھتے بیٹھتے اللّٰہ الصمد کا ورد رکھنا ضروری ہے۔ سجدہ کی جگہ یہ نقش جائے نماز کے نیچے لکھ کر رکھ لیا کرو۔ محمد اللّٰہ

## دست غیب خمس دینار کا

۱ ایک سو گیارہ دن ۱۱ نقش ہر روز لکھے۔ شروع اتوار کے دن کرے۔ طلوع آفتاب کے وقت نقش لکھا کرے اور روزانہ دریا میں گولیاں بنا کر ڈالتا رہے۔ ایک سو بارہویں دن سے صرف ۱ نقش روزانہ لکھے اور روزانہ ۱ نقش ہمیشہ روزانہ لکھتا رہے۔ انشاءاللّٰہ کامیاب ہو گا اور غیب سے خمس دینار ملے گا۔

یہ عمل اک بزرگ سے پہنچا ہے۔ الآ تجربہ میں نہیں آیا۔ مگر جو محنت کرے گا۔ خدا اس کی محنت رائیگاں نہیں کرے گا۔ نقش سامنے ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۶ | ۷۴۳ | ۹ |
| ۶۵۱ | خمس دینار | ۴۱۰ |
| ۱۸۴ | ۳۶۸ | ۵۵۹ |

## سورۂ رحمٰن پڑھنے کا طریقہ برائے فتوحات غیبی

سورۂ رحمن وقت طلوع آفتاب رو ہو کر روز پڑھے۔ چالیس دن تک ہر تکذبان پر انگلی سے سورج کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ نیت زکوٰۃ کی ہو۔ چالیس دن کے بعد ایک دفعہ روزانہ پڑھے اور جب کسی کے سامنے جائے۔ تو تین دفعہ فبای آلاءِ ربکما تکذبٰن پڑھ لیا کرے۔ ہر شخص سے مستفیض ہو گا۔



## فتوح المجرب

کبھی یہ عمل خطا نہیں کرتا۔ دو روپیہ لو۔ ایک پر ع غ ز دوسرے پر ی ز لکھو۔ یہ دونوں داہنے بائیں کے ہیں۔ چالیس دن تک مصلے کے نیچے قدموں کے پاس رکھو اور ۵۰۰ مرتبہ روزانہ واللّٰہ یرزق من یشاءُ بغیر حساب پڑھو۔ جگہ تبدیل نہ ہو۔ وقت مقررہ پر پڑھو۔ عجیب نعمت ہے۔ اگر تمہاری تقدیر یاور ہو گی تو ضرور اس عمل کو پڑھ لو گے۔

## فتوح خاص

الملک علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھو اور روزانہ دیکھتے رہا کرو۔ دیکھتے وقت ۴۰ مرتبہ آیت قطب پڑھ لیا کرو۔ بعد چالیس روز کے وہ کرشمہ دیکھو گے کہ خوش ہو جاؤ گے۔ کسی قسم کی پابندی بھی نہیں ہے۔

## عمل کشائش کاروبار یقینی اور زود اثر

حضرت شاہ محمد غوث گوالیاریؒ کا آزمودہ ہے۔ فرماتے ہیں۔ نہایت کارگر اور موثر ہے۔ بے کار ہو۔ تو کام پر لگ جائے۔ کاروبار تجارت مندہ ہو تو خوب ترقی ہو۔

وظللنا علیکم الغمام وانزلنا علیکم المن والسلوٰی کلوا من طیبٰت ما رزقنٰکم۔ یہ آیت اعداد کھیعص اور حمعسق کے مطابق حرفوں کے روزانہ اس طرح پڑھے۔

ک پہلے دن ۲۰ مرتبہ ی تیسرے دن ۱۰ مرتبہ

ہ دوسرے دن ۵ مرتبہ ع چوتھے دن ۷۰ مرتبہ

ص پانچویں دن ۹۰ مرتبہ م ساتویں دن ۴۰ مرتبہ
ح چھٹے دن ۸ مرتبہ ع آٹھویں دن ۷۰ مرتبہ
س کے بعد پہنچے آئے گا۔ س نویں دن ۶۰ مرتبہ

گیارھویں دن حضرت مجدد الف ثانیؒ کی نیاز دلائے کھیر پر۔ خود بھی کھائے اور مساکین کو بھی کھلائے۔ کم از کم تین مرتبہ یہ عمل کرے اور اس کی شگوفہ کاری سے فائدہ اٹھائے زود اثر ہے۔ بلے ضرر ہے اور آسان ہے۔

## حاجت دینی و دنیوی

کیلئے درود تنجینا ستر بار پڑھی جاتی ہے۔ عجیب خیر و برکت کا عمل ہے درود تنجینا یہ ہے۔

اللّٰھمّ صل علیٰ سیّدنا محمّدٍ صلوٰۃ ستجینا ا بہا من جمیع الاحوال والافات وتفضی لنا بہا جمیع الجاجات وتطھّرنا بہا من جمیع السیئاتِ و ترفعنًا بہا اعلی الدرجاتِ وتبلغنا بہا اقصی الغایات من جمیع الخیرات فی الحیات بعد الممات انک علی کلّ شئٍ قدیر۔



# عملیات الحب والبغض

تمام عملیات کی کتابوں میں سب سے پہلے لوگ حُب کا عمل تلاش کرتے ہیں حب کے شائقین بے انتہا ہیں۔ عاملوں کے پاس بھی اسی لیے لوگ جاتے ہیں۔ مگر حُب کا عمل نہیں ملتا۔ اس کی کئی دجہ ہیں۔

اول تو یہ کہ کوئی عمل علوی طور پر ناجائز طور پر اثر نہیں کرے گا۔ پھر لوگ اپنی حیثیت کے خلاف خواہش کرتے ہیں اور قرآنی آیتوں کو جھوٹا ٹھہراتے ہیں حالانکہ قرآن پاک کی کوئی آیت بھی نعوذ باللہ بے اثر نہیں۔ جب گالیاں دل پر اثر کرتی ہیں۔ تو آئتیں نہیں کریں گی۔ پھر بازاری کتابیں جن میں انٹ سنڈ عملیات لکھے ہوتے ہیں کر گذرتے ہیں۔ اعمال کی شرائط کی پابندی نہیں کرتے۔ کسی صاحب مجاز بزرگ سے اجازت نہیں لیتے۔ کہئے پھر اثر کیوں کر ہو۔

ہم نے وہ عملیات جنہیں مخصوص اجازت کی شرط نہیں ہے عام قرآنی اثرات دکھانے کے لیے اور لوگوں کو قرآنی آیتوں کا قائل بنانے کے لیے ذیل میں چند اعمال حُب کے اور بُغض کے درج کر دیئے ہیں۔ انشاءاللہ حسب ہدایت پابندی قیود اور ستاروں کی مطابقت کے ساتھ کیے جائیں گے تو ضرور کامیابی ہوگی۔ کسی عمل کی ترکیب سمجھ میں نہ آئے یا کوئی خاص دریافت طلب امر ہو۔ تو فقیر صوفی وارثی سے قرآنی شفا خانہ رام گلی نمبر ۶ لاہور آ کر یا بذریعہ خط جوابی کے دریافت کرلے۔

والسلام علے من التبع الہدیٰ

# عمل حب میں طلسم کشش

بدھ کے دن ثابت کے مہینے میں بساعت اول مشک وزعفران سے دہنی ہتھیلی پر یہ عمل لکھ لے۔ لوبان کی دھونی دیکر مٹھی بند کرلے اور محبوب کے سامنے کھول کر اسے دکھا کر پھر مٹھی بند کر کے چلا آئے۔ پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اور کرشمہ دیکھے۔

[illegible]

[illegible]

[illegible]

## حُب کی بتی

| | | | |
|---|---|---|---|
| سلم | ہو | سلم | بجد |
| او | سلم | ملاہ | سلع |
| طلعہ | ملح | سلم | اسلم |
| ١٩١ | ٦ | ١٥ | ٧٩ |

[illegible]

چراغ کا رُخ سوئے خانۂ مطلوب رہے۔ جب تک یا ودود کا ورد طالب کرے۔ چراغ میں تیل خوشبو دار ہو۔ نیاز حضرت گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کی ضرور دلادے۔

## ثمر حب




بروز یک شنبہ چڑے یا بکرے کے خون سے لکھ کر ریشم سے کسی درخت میں لٹکائے اور نیاز حضرت غوث پاک



کی عمدہ بریانی پکوا کر دلائے۔

## موئے محبت

مطلوب کے سر کے بالوں پر تین مرتبہ قلیا پڑھ کر سرہانے رکھ کر سو جائے مطلوب بے قرار ہو کر آئے گا۔ مگر توشۂ اصحاب کہف جس کی تفصیل اسی کتاب میں کسی دوسری جگہ درج ہے۔ ضرور ادا کرنا پڑے گا

## نقش حُب یقینی

پہلے یہ نقش زعفران سے سوا لاکھ مرتبہ لکھا جاتا ہے اور دریا میں ڈالا جاتا ہے۔ پھر لکھا جاتا ہے۔ مطلوب بے چین اور بے قرار ہو جاتا ہے۔ لیکن دوران نقش نویسی میں مطلوب کو ہرگز نہ دیکھے۔

فلاں ابن فلاں کی جگہ مطلوب اور فلاں کی جگہ طالب کا نام لکھو

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسم | ق | س | ع ق ک |
| مع | حم | ق | حم |
| س | ع | حم | حم |
| ٢٦٠ | ٩٢ | ٧٠٧ | [illegible] |

فلاں ابن فلاں در حب فلاں بیقرار شود

## حب کی الائچیاں

١٧ الائچیوں پر ٢١ مرتبہ پڑھ کر دم کرو اور مطلوب کو کھلاؤ اور قدرت کا تماشا دیکھو۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم نستعین اللھم اجعل محبوب فی قلبی یا بُدوح یا بدوح یا بُدوح۔

## حب سہ روزہ

نوچندی جمعرات سے عصر کے وقت ۴۰۰ مرتبہ آنکھیں بند کر کے یاوددو پڑھو تین دن تک شربت پر دم کر کے خود پی لیں۔ تصور محبوب سے شرط لازمی ہے۔ بعد تین دن کے زردہ پر فاتحہ حضرت خواجہ اجمیریؒ دلا کر خود ہی کھالیں۔

## حب تکسیری

نام طالب و مطلوب کے درمیان محبت لکھ کر زمام نکالو۔ (نام نکالنے کا طریقہ پہلے درج ہو چکا ہے) اور سیسے پر لکھ کر کسی درخت کے نیچے گیلی جگہ دفن کر دو یا روزنہ پانی ڈالتے رہو۔ مجرب المجرب ہے۔

## حب کا عمل سفلی جو سو فیصدی۔۔ صحیح ہے

اس کا تجربہ خود نہیں کیا۔ البتہ ذریعہ یافت جو ہے۔ وہ مستند ہے۔ ہردوار کے ایک بزرگ کے ذریعہ سے (جو خود اس کے عامل تھے) ملا ہے۔ جو لوگ اس قسم کے عملوں کے شائق ہیں۔ وہ تجربہ کریں اور مجھے بھی اطلاع دیں کہ تجربہ پر یہ عمل ٹھیک اترا یا نہیں۔ تاکہ آئندہ اشاعت میں ان کا تجربہ درج کیا جائے۔

ایک ڈبہ میں بارش کے پانی میں گندھی ہوئی راکھ بھر کر نصف ڈبہ زمین میں گاڑ دو۔ پھر مرغی کے انڈے پر ایک طرف نام طالب لکھو اور بالعصاص عصعاس لکھو۔ دوسری طرف نام مطلوب اور سبیب صباب لکھو۔ اسی



طرح دو کاغذ کے پرزوں پر لکھو۔ جنگلی خشک اپلوں کی آگ جلاؤ اور ڈبہ کے سامنے بیٹھ کر پڑھو۔ تریاق قسمت علیک بش شاثق یاشنشارن قسمت علیک بالعصاص عنصعاص قسمت علیک بسبیب سباب احضر فی الحظور الکلوس المرید یا خطاب لم حل بصر العجل اخطف (یہاں نام مطلوب معہ والدہ کے) اجبت ایبک النخانبۃ ان تکون ظہیرا اذہب الی (یہاں مطلوب کا نام معہ والدہ کے لے) ولیفعل مضطرباً و مسحوراً فی محبتی (انڈے پر دم کرو) اور ڈبے پر انڈا رکھ دو۔ پھر دوسرا پرزہ لے کر رکھو۔ وہاں سے ہٹ جاؤ۔ غسل کرو اور سو مرتبہ الگ بیٹھ کر آیۃ لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف الرحیم ۱۱ ایک سو مرتبہ پڑھو اور ہر دفعہ ڈبہ کی طرف اشارہ کرتے جاؤ۔ بعد ختم دیکھو۔ اگر انڈے کی زردی غائب ہے تو عمل کامیاب ہوا اور جلد سے جلد تمہارا مطلوب بے قرار ہو کر تمہارے پاس آجائے گا۔ ورنہ سمجھ لو کہ مقدر میں تمہارے مطلوب کا حاصل ہونا ہی نہیں۔

## حبُ فلفلی

۱۱ سیاہ مرچ پر تین دانہ لحب الخیر لشدید پڑھتے جاؤ اور مرچ آگ میں جو سامنے روشن ہے۔ ڈالتے جاؤ۔ تصور مطلوب لازمی ہے یہ عمل تین روز تک پڑھو۔ مطلوب کے دن میں ایسی مرچیں لگیں گی کہ اسے بغیر تمہارے پاس آئے سکون حاصل نہیں ہوگا۔

## فلیتہ محبت

پارچہ کہنہ مطلوب کا فلیتہ بناؤ۔ طلوع کے وقت اور اس میں یہ لکھ دو۔

۵۱۱۱ ۱۱۱ر ۸۱۵ باسم نام مطلوب معہ مادر ۱۱۱۱ و ۱۱ ۲ ف ۱۱ عازم ح ۸ ص

یہ فلیتہ جلاؤ۔ منہ بتی کا سوئے خانہ مطلوب منہ رکھو اور قدرت کی تجلیات دیکھو کہ کتنی جلد قسمت جگمگاتی ہے۔ کامیابی پر نیاز حضرت خواجہ نظام الدین اولیاؒ کی دلا کر مٹھائی بانٹو۔

## حب جفری

طالب و مطلوب کے ناموں کے اعداد میں ۳۱۳ جمع کرو اور تین مثلث لکھو ایک خود باندھو۔ ایک جلا کر راکھ مطلوب پر یا اس کے راستے میں ڈال دو یا اس پر چھڑک دو۔ ایک اندھیرے میں دفن کر دو۔ یہ نقش بارہا کا آزمودہ ہے۔ کبھی خطا نہیں کرتا مگر سوا روپے کی نیاز حضرت خواجہ جنید بغدادیؒ کی ضرور دلائی جاتی ہے۔

## انوارِ حُب

طالب و مطلوب کے نام کے حروف اور تمام ہم حرف خدا کے ناموں کی بتیاں بنا کر مثلاً کسی کا نام احمد ہے اور مطلوب کا بیگم ہے۔ تو بتیاں اس ترکیب سے بنیں گی۔ اے باری بدوح۔ بیگم کے بدن کو احمد کی محبت میں غرق کر دے۔ بحق یا جبرائیل۔

اے یزدان۔ بیگم کو یاد احمد میں غرق کر بحق یا جبرائیل

اے کریم بیگم کی گل کو احمد کی محبت میں سرشار کر۔ بحق یا جبرائیل۔

اے مالک اے محی معین۔ مصور۔ ملک بیگم کے من کو احمد کی محبت دے بحق یا جبرائیل۔

گویا نام کے حرفوں کے موافق جتنے خدا کے نام ہوں۔ سب لکھے اور اسی



حرف سے شروع ہونے والے اعضا کا نام لکھے۔ پھر علیحدہ علیحدہ ہر حروف کی بتیاں بنائے اور خوشبو دار تیل میں روز ایک بتی جلائے اور سامنے بیٹھ کر تصور مطلوب کے ساتھ درود شریف پڑھتا رہے۔ بتیاں جلنی ختم نہیں ہوں گی کہ مقصد دلی حاصل ہو گا مطلوب بیقرار ہو کر دوڑا آئے گا۔

## محبت کی روٹی

لا عبد علا ء حم حا همه اتوار کے دن گھی چپڑی روٹی کے ٹکڑے پر طلسم لکھو گھی سے اگر مطلوب مرد ہو تو بیل کو ورنہ گائے کو کھلا دو۔ یہ ایک ایسا چٹکلہ ہے کہ تعریف نہیں ہو سکتی۔ جب آپ تجربہ کریں گے تو خود مداح ہو جائیں گے۔

## محبّت کے پھول

یہ عمل نہایت زود اثر اور کارگر ہے۔ اکثر تجربہ میں صادق اترا ہے۔ آپ بھی فائدہ اٹھائیں۔ ستر خوشبو دار پھولوں پر سات سات مرتبہ یا عزمت علیکم یا جبریل بحق اذا زلزلة قلب (یہاں نام مطلوب معہ والدہ کے لے) بحق یا ودود یا عین یا عین یا عین پھر سورۂ مبارک ختم کرے۔ اسی طرح تین دن متواتر کرے اور ڈبہ کو بند کر دے۔ یہ کہہ کر کہ جب تک تم میری محبت میں سرشار ہو کر مجھ تک نہ آجاؤ گے اسی طرح ڈبے میں بند رہو گے اور پھر ڈبہ رکھ دے۔ دیکھئے پھر کتنی جلدی تقدیر کھلتی ہے کہ حیرت ہو گی۔

دنیا کہتی ہے کہ عملیات میں اثر نہیں رہا۔ ہم کہتے ہیں کہ اکل حلال ہی نہیں رہی۔ کرنے والے ہی نہیں رہے۔ مذہب کا احترام ہی نہیں رہا۔ حرام و حلال کی تمیز

ہی نہیں رہی زبانوں میں اثر آئے۔ تو کیوں کر آئے۔

ع شوقِ دید اگر ہے تو نظر پیدا کر

## ناراضی شوہر کیلئے ایک مجرب عمل

وَمن الناس من یتخذ من دون اللہ انداداً یحبونہم کحب اللہ والذین امنوا اشدُّ حباً للہ ، ولو یری الذین ظلموا اذ یرون العذابَ انَّ القوۃ للہ جمیعاً وانَّ اللہ شدیدُ العذاب۔

یہ آیت شیرینی پر ۱۱ مرتبہ دم کرے اور فاتحہ حضرت حافظ صاحبؒ کی دلائے اور مساکین کو کھلائے۔ شیرینی اپنے شوہر کو چائے وغیرہ میں کھلا دے۔ کہنے میں ہو جائیگا اور خوش رہے گا۔

## تالیف قلوب عام کیلئے

یہ نقش عجیب الخاصیت ہے زعفران سے لکھ کر جمعہ کے دن بازو پر باندھ لیجئے اور خدائی کلام کی تاثیرات کے کرشمے دیکھے۔

۱۱۲۹۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ | نور | السموات | والارض |
| نور | السموات | والارض | اللہ |
| السموات | والارض | اللہ | نور |
| والارض | اللہ | نور | السموات |

## ایک خاص عمل جس کے اثرات بھی عجیب ہیں

جو پڑھے گا وہ لطف اندوز ہوگا بات کہنے کی نہیں۔ اسرار میں سے ایک سر ہے۔



۲ تاریخ قمری سے ۱۱ دن تک ۲۱۳ بار یا بصیرُ پڑھے۔ آخر روز ۱۱۰۲ مرتبہ درود پڑھے۔ پاک نیاز دلائے۔ حضور آقائے دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی رُوح پر فتوح کو ایصال ثواب کرے اور خود بھی کھائے۔

# بغض اور دشمنی کے نقشیات اور عملیات

## بغض کی مرچیں

۴۰ کالی مرچیں لو۔ ان پر شنبہ کے دن وقت طلوع ہر مرچ پر علیحدہ علیحدہ پڑھو اور جلاتے جاؤ۔ تمہارے دشمن کے بدن میں ایسی مرچیں لگیں گی کہ زندگی دشوار ہو جائے گی مرچ جلاتے وقت ہر بار یہ پڑھو۔

بِسْمِ اللہ الرحمن الرحیم ط القارعۃ ما القارعۃ بحق اھیا شراھیا اصباوث بحق محمدٍ صلی اللہ علیہ وسلم چار یار رضوان اللہ علیھم اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

(نام دشمن لے اور پھر مرچ پر دم کر کے آگ میں ڈال دے۔

## لوح دشمنی

سیسے کی جو دھات ہوتی ہے۔ اس کی لوح بنواؤ اور اس پر یہ نقش لکھو اور سرخ لہسن اور ہینگ کی دھونی دے کر آگ کے نیچے دبا دو۔ دشمن بیمار ہو جائے گا تکلیف پہنچے گی۔ مگر مرے گا نہیں۔ جب اسے نکال لوگے

تو تکلیف جاتی رہے گی۔

لیکن ان تمام عملوں سے متعلق ہماری رائے یہ ہے کہ کرنے نہیں چاہئیں کسی کو تکلیف پہنچانی مناسب نہیں۔ رسول پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام تشریف لے جا رہے تھے کہ راستے میں کوئی شخص حضرت ابوبکرؓ کو برا بھلا کہہ رہا تھا اور حضرت ابوبکرؓ خاموش سن رہے تھے۔ آپؐ بھی کھڑے ہو گئے جب حضرت ابوبکرؓ نے دیکھا کہ حد ہو گئی۔ تو آپ نے اس کی سب و شتم کا سختی سے جواب دیا۔ آپ تشریف لے۔

حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا۔ میرے ماں باپ آپؐ پر قربان جب تک اعرابی مجھے برا کہہ رہا تھا۔ آپؐ کھڑے سنتے رہے۔ اب میں نے جواب دینا شروع کیا۔ تو آپؐ تشریف کیوں لے چلے۔ ارشاد ہوا۔ ابوبکر جب تک تم خاموش سن رہے تھے۔ تمہاری طرف سے حضرت جبریلؑ اس اعرابی کو برا کہہ رہے تھے۔ اب تم نے جواب دینا شروع کر دیا۔ تو وہ چلے گئے۔ یہ کہہ کر کہ فضیلۂ زمین برسر زمین میں بھی جانے لگا۔ اس لیے ہمارا مشورہ یہی ہے کہ اپنی ذات سے کسی کو تکلیف نہیں پہنچانی چاہیئے۔ مگر مجبوری میں انسان سب کچھ کرنے کو تیار ہو جاتا ہے۔ لوح یہ ہے۔

## نفاق

دو ملاقاتیوں میں باہم نفاق ڈلوانے کے لیے یہ عمل نہایت موثر ہے بہت جلد

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | |
| اللہ | الرحمن | الرحیم | | بسم |
| الرحمن | الرحیم | بن فلاں | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلاں | بسم | اللہ | الرحمن |
| نام دشمن | بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |



نفاق ہو جاتا ہے۔ جڑواں بادام جس میں دو بیج ہوتے ہیں لو اور گریاں نکال کر نحس ساعت میں بیٹھ کر پڑھو اور چہرہ غضب آلود بنا کر چاقو سے گریوں کو مارتے جاؤ اور دونوں ملاقاتیوں کا نام لیتے جاؤ۔

مَرَجَ البحرین یلتقیان وبینھما برزخ لا یبغیان۔

لفظ بینھما کی ہر مرتبہ سات دفعہ تکرار کریں اور اکیس مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل تین دن تک کرو۔ پڑھتے وقت چھری یا چاقو باداموں کی گری پر مارتے جائیں۔ یہ عمل منہ میں نیم کا پتا لیکر پڑھا جاتا ہے۔ بعد کامیابی حضرت بو علی شاہ قلندر رحمت اللہ علیہ کی بالوشاہیوں پر نیاز دلوا کر تقسیم کرو۔

## بربادئ دشمن کے انڈے

ایک انڈے پر نحس ساعت میں معمول کا نام لکھو اور ذیل کا نقش لکھو اور نیلے ڈورے میں لپیٹ کر آگ میں ڈال دو۔ اور قدرت کا تماشا دیکھو۔ مگر پھر گذارش ہے کہ ایسے عمل کرنے نہیں چاہئیں۔

ا ن ل د ب ک و ا ن ح ر ا
اعطی ان ش ان ک ش ن ا ک ع
الکو ث ھ وال اب ت ر
فصـــل

## موت کا فرشتہ

نقش ذیل بکری کا دل چیر کر اس میں رکھو۔ اک سوئی چبھو دو کر وہ شگاف بند ہو جائے اور کسی پرانی قبر میں ڈلوا دو۔ دشمن بیمار ہو جائے گا۔ ذلیل ہوگا۔ ابتر ہوگا۔ جب پہلا نام معمول لکھو

یا عزرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۲ | ۳۱۷ | ۳۲۴ |
| ۳۲۳ | ۳۲۱ | ۳۱۹ |
| ۳۱۸ | ۳۲۵ | ۳۲۰ |

یا عزرائیل

یا عزرائیل رنجور گرد

تعویذ نکال لوگے تو پھر صحت ہو جائے گی۔ اس میں فرشتگان مقرب کو فاتحہ کا ثواب نذر کیا جاتا ہے۔

## ہلاکی دشمن کے لیے

۱۰۰۰ نمک کی ڈلیاں لو۔ ان پر بغیر بسم اللہ کے ۱۰۰۰ بار سورۂ تبت یدا پوری پڑھو اور صدقہ سورہ پاک کا دے کر بد دعا جس کے لیے کروگے پوری ہوگی۔ پھر نمک دریا میں ڈال دو۔ دیکھو تیر چھٹنے کے بعد واپس نہیں ہوتا۔ اس لیے جو کچھ کرو۔ سوچ سمجھ کر کرو۔

## ہلاکی دشمن کا دوسرا عمل

سے کے کانٹے پر ۱۱ بار سورۂ اذا زلزلت پوری پڑھ کر کانٹا قبر میں دفن کرے۔ اور سنیچر کے دن بکری کی سری منگوائے۔ دشمن کے نام کے نقطے والے حروف الگ کر لو۔ بے نقطہ کے الگ۔ بے نقطہ کے حروف پر ایک ایک کیکر کا کانٹا چبھو دو اور اوپر کے دانتوں میں باندھ دو۔ نقطے والے حروف نیچے کے دانتوں میں باندھ دو۔ ساتھ ہی حرفوں کے دشمن کا نام بھی لکھ دو اور اس سب سامان کو کسی کپڑے میں باندھ کر کسی پرانی قبر میں ڈلوا دو۔ پھر نہا ڈ اور کھیر پکوا کر حضرت خضر کو ایصال ثواب کرو اور مسکینوں کو کھلا دو۔ خود بھی کھا سکتے ہیں۔

## افتراق اور جدائی کا عمل

بعد نماز عشا اتوار کے دن ۱۲ رکعت تین دفعہ نیت باندھ کر پڑھو۔



ہر رکعت میں ۴۱-۴۱ بار آیت الکرسی اور قل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس پڑھو اور بسم اللہ شریف عدد لطبی یعنی ۱۵۷۰ بار پڑھو اور دشمنوں کے مابین جدائی کی بد دعا مانگو۔ پھر وتر پڑھو سات دن تک ایسے ہی کرو۔ آخری دن ختم کرتے وقت یہ کہو۔

یاحدامرھد۲۱۸الاسماء جبیبووتکل لصرع ھاؤکلاء ۰ - -

اور انگلی سے اشارہ کرو۔ انشاء اللہ تین دن کے اندر دشمنوں میں جدائی واقع ہو جائے گی۔ مسجد میں نیاز کے نام کی صفیں بھجوا دو۔ بغیر اشد ضرورت کے یہ عمل نہ کرو۔

## برائے ویرانی مکان

سورۂ نمل لکھ کر کسی جگہ رکھ دو۔ چند ہی روز میں مکان وغیرہ میں خاک اڑ جائے گی۔

## بد دعائے خاص

اس عمل کے کرنے سے دیکھا گیا ہے کہ بد دعا پوری ہوتے دیر نہیں لگتی۔ کیونکہ زبردست مشائخ کی ترتیب دادہ ہے۔ اس لیے ہم بری الذمہ ہیں۔ جو کرے گا وہ عاقبت کے نتیجہ کا ذمہ دار ہوگا۔

بسم اللہ ۱۰۰۰ بار۔ الحمد للہ ۱۰۰۰ بار کلمہ شریف ۱۰۰۰ بار درود شریف ۱۰۰۰ بار کلمات بد دعا ۱۰۰۰ بار۔ پھر سجدہ کرے۔

ایک تیر ہے جو کمان سے نکلتے ہی نشانے پر پہنچتا ہے۔ خطا ہی نہیں کرتا۔

# جدائی و بربادی دشمن کا عمل

کل من علیہا فان ویبقیٰ وجہ ربک ذوالجلال والاکرام۔

۱۲ کنکروں پر ۱۲-۱۲۔ مرتبہ ۱۲ دن تک پڑھو اور ۱۲ دفعہ دشمنوں کا نام لیکر دیوار پر زور سے مارو۔ ادھر کنکریں دیوار پر لگیں گی اور ادھر دشمنوں پر اثر ہو گا۔ تجربہ شرط ہے۔ بعد کامیابی حضرت بابا فرید شکر گنج کی نیاز دلا دو۔

# زوال محبت کا چٹکلہ

ہر وہ نام الٰہی جس کے آخر میں ی ہو۔ لکھ کر ایک ہفتہ دھو کر پلاؤ۔ یا یہ حروف لکھ کر چٹاؤ۔ محبت کا نشان بھی نہیں رہے گا۔

ا ب ق ا ل ہ و ل و ر ک م ہ

# عداوت کے لیے

والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ۔ نیچے لکھ کر یہ نقش لکھ دو۔

محی الله الله الله الله

اس جگہ دونوں مبغوضین کا نام لکھو اور کسی پرانی قبر میں دفن کرا دو۔

# تباہی مخالف کے لیے

قبل طلوع مسجد غیر آباد۔ قبرستان۔ مکان خالی۔ حمام۔ پزاوہ۔ جس مکان میں میت ہو۔ چوراہہ کی مٹی اٹھا کر واضرب لھم سے نہراتک (۱۵/۷،۱۷)



پڑھ کر کسی ایک دشمن کے گھر میں ڈلوادو اور قدرت کا تماشہ دیکھو۔

# دشمن کی خواب بندی کا عمل

بارہ بجے شب کے کسی منحوس ساعت میں مٹی کے پیالے میں پانی بھر کر سات مرتبہ قلیا ایک مرتبہ والیل ایک دفعہ اذا زلزلت الارض پڑھو اور کہو۔ بستم خواب درخوار (یہاں نام لو) بحق (یہاں اپنا نام لو) تا من نہ کشایم نہ کشاید بحق ایں سورہ ہائے بزرگ اور پانی پر دم کر کر خود پی لو۔ پیالے پر ایک کچی اینٹ رکھ کر سرہانے رکھ کر سو جاؤ۔ صبح کو اینٹ معہ پیالے کے کفنا کر دفن کر دو۔ سات دن متواتر ایسا کرو۔ دشمن سونے سے ترس جائے گا۔ جب اینٹ نکال لوگے جب نیند آئے گی۔ اس عمل میں یہ شرط لازمی ہے کہ ایک قرآن پاک خرید کر کسی غریب کو صدقہ کرو۔ یا مسجد میں رکھوا دو۔

# ہلاکی دشمن کے لیے مجرب عمل

دشمن کے کپڑے پر اس کا نام معہ ماں کے نام کے لکھے اور ایک دائرہ کھینچے۔ دائرہ کے باہر یہ آیت لکھے۔

اولٰئک الذین شتروا الضلالۃ بالھدیٰ فما ربحت تجارتھم وما کانوا مھتدین

پھر دشمن کا نام لکھے اور دائرہ کھینچ کر یہی آیات لکھے۔ پھر دشمن کا نام لکھے اور دائرہ کھینچو پھر آبخورہ گلی میں دشمن کی چوکھٹ کے نیچے گاڑ دے کہ وہ اس پر آنا جانا رہے۔ مگر بغیر اشد ضرورت کے یہ عمل نہ کرے۔

# قرآن پاک کی چار آیتیں

ایسی ہیں۔ جن میں دس دس کاف ہو۔ گویا مجموعہ چہل کاف ہوا نہیں آیات

ضرب کہتے ہیں۔ پہلی آیات الم ترا الی الملاء من بنی اسرائیل سے ظالمین تک (پ ۲ ع ۱۶)

دوسری لقد سمع اللہ سے الحریق تک (پ ۴ ع ۱۰) تیسری سورہ نساء میں الم ترا الذین سے فتیلا تک (پ ۵ ع ۸) چوتھی سورہ مائدہ میں واتل علیہم سے المتقین تک (پ ۶ ع ۹)

ان کی خاصیت یہ ہے۔ اگر کوئی شخص لکھ کر بازو پر باندھے۔ تو ہر معاملے میں فتحیاب رہے۔ دشمنوں پر غلبہ حاصل کرے۔ حکام کے سامنے جائے۔ تو وہ مہربان ہوں اور اس نقش کا بازو پر باندھنے والا اعوام و خواص میں عزت کی نظروں سے دیکھا جائے۔ مگر ایک جائے نماز مسجد میں بھجوادے۔

## نقش استخارہ

ہر مخفی بات معلوم کرنے کے لیے شرف عطارد میں لکھو اور سرہانے رکھ کر سوؤ۔

۷۸۶

| خ | ب | ی | ر | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۲۳ | ۸ | |
| ۴ | ۶ | ۲۸ | ۹ | ۵۹ |
| ۹۹ | ۳۵ | ۷ | ۵ | |

## چور معلوم کرنے کے لیے استخارہ

لیموں کے پتوں پر ایک طرف یہ لکھو۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم السارق والسارقۃ فاقطعوا ایدیھما جزاءً بما کسبا نکالاً من اللہ —— دوسری طرف مشتبہ اشخاص کا نام لکھو اور اک اک پتہ آگ میں جلاؤ۔ چور کے پیٹ میں شدت سے درد ہوگا۔



## چور کا نام پانی پر تیرے

یہ ایک کام کے لیے ایک دفعہ ہی کیا جاتا ہے مشتبہ اشخاص کے نام اس ترکیب سے لکھے۔ پھر گولیاں مٹی میں بنا کر یا آٹے میں پانی کے برتن میں ڈالے۔ ایک ایک کر کے نہیں۔ بلکہ اکٹھی ڈالے۔ سات مرتبہ یہ شعر پڑھے۔ ـــہ

ق ق ۱۱۱۱۱ ق ن
مشتبہ نام
وجعلنا الیل لباسا
وجعلنا النہار معاشا

راستی موجب رضائے خداست — کس نہ دیدم کہ گم شد از رہ راست

جو گولی پھٹ کر اوپر آجائے۔ وہی چور ہے۔ مگر یہ واضح رہے۔ کہ الغیب عند اللہ

## کسی کام کے کرنے نہ کرنے کیلئے استخارہ

بائیں ہاتھ پر لکھ کر سو جاؤ۔ غیب سے کوئی مطلع کردے گا کہ کام کرنا چاہیے یا نہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اص ۲۵ | المطا ۳۵ | مطا ۴۵ | مطر ۵۵ | اطلاء ۶ |
| امر کن ۹۵ | عطر ۱۰۰ | ۷۰ | | |

مجرب اور آزمودہ ہے۔

## استخارۂ خوابی

یا کلکائیل بحق یا جیم ۲۹۵ مرتبہ پڑھ کر مطلب سوچ کر سو جاؤ۔ خواب میں جواب باصواب ملے گا۔

دیگر۔ درود شریف ستر بار پڑھو۔ ۱۲ بجے شب کے اندر ستر بار آیت

مبارکہ لقد صدق اللہ ورسولہ الرؤیا بالحق کھڑے ہو کر پڑھو اور چاروں طرف منہ کرتے جاؤ۔ پھر لیٹ کر پڑھتے رہو حتےٰ کہ سو جاؤ۔ خواب میں کوئی مطلع کر دے گا کہ مناسب کیا بات ہے۔

## قرآنی استخارہ

سبحنک لا علم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم

۱۰۱ مرتبہ پڑھ کر اول و آخر درود پڑھ کر مطلب سوچ کر سو رہو۔ مردے از غیب بروں آید و مژدہ بدہد۔

## لاجواب استخارہ

اس کے برابر کوئی استخارہ نہیں۔ بعد عشاء تازہ وضو کر کے بستر پاک کر بیٹھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر تین بار درود تاج پڑھے اور دس مرتبہ سورۂ فاتحہ گیارہ بار قل ہو اللہ احد، پھر تین بار درود تاج پڑھے۔ پڑھتے وقت سور کو بھٹکنے نہ دے اور قبلہ رو ہو کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جو خواب دیکھے گا، وہ اس کی منشا کے مطابق اس کے سوال کا جواب ہو گا۔ یہ **عمل خاص اسرار** بزرگان میں سے ہے۔ ہر اک کو بتانے کا نہیں ہے۔ عام لوگ تو سٹہ کا نمبر اور اس کا گھوڑا معلوم کرتے ہیں۔ ایسے کام کبھی ان عملوں سے نہیں لینے چاہئیں

## نسخہ کیمیا از بشارت دربار اجمیر شریف

میں سمجھتا ہوں کہ کیمیا و ایمیا و سیمیا کس نہ داند جز بذات اولیاء اور ہمیشہ یہی خیال رہا کہ اس کے حصول کی دُھن نہیں باندھنی چاہیئے۔



مگر سچ ہے کہ بے مانگے موتی ملے۔ مانگے ملے نہ بھیک۔ میں آستانہ اجمیر شریف میں ٹھہرا ہوا تھا۔ عرس کی گہما گہمی کے دن تھے۔ ایک مجذوبہ جس کے متعلق معلوم ہوا کہ پہلے طوائف تھی۔ تائب ہو کر فقیر ہو گئی اور خواجہ صاحب کو دولھا کے لقب سے یاد کرتی تھی میرے پاس آئی اور پان مانگا۔ میں نے پان پیش کیا۔ اس کے بعد کہا۔ لکھ۔ میں نے پوچھا کیا لکھوں کہا کہ لکھ اور یہ نسخہ لکھوا دیا۔

اگرچہ اس سے ملتا جلتا نسخہ میں نے اکثر لوگوں سے سنا بھی تھا۔ مگر میں نے یہ نسخہ لکھ تو لیا اور سمجھا کہ یہ خواجہ صاحب کا عطیہ ہے۔ پھر خیال ہوا کہ حضرت خواجۂ خواجگان رح مجھے بلا واسطہ بھی تو لکھوا سکتے تھے۔ پھر واسطہ کی پخ کیسی ؟

یہ سوچ رہا تھا کہ وہ مجذوبہ پھر آئی اور کہا کہ دولھا کو دق نہ کر۔ انہی کے ارشاد سے تو میں آئی ہوں۔ میں نے کہا حضرت میرے پاس پیسے نہیں۔ جو میں بناؤں اور تجربہ کروں۔ تو فوراً دس روپیہ کا نوٹ دیا اور کہا کہ لے بنا، بھیجیو۔ میں نوٹ لے کر عجیب حیرت میں پھنس گیا۔ بہر حال عرس کے خاتمہ پر میں میرٹھ پہنچ گیا اور نسخہ کو آزمانے کی نوبت نہیں آئی۔

جس کسی دوست نے سنا۔ اس نے تحریک بھی کی کہ میاں بنا بھی لو۔ مگر جانتا تھا۔ ثواب طاعت و زہد۔ پر طبیعت ادھر نہ آتی تھی۔ خدا جانے کیوں اور آج تک بھی اس طرف توجہ نہیں۔ اب اسے بدقسمتی کہیئے۔ یا استغنائی اور سرکار وارث پاک کا کرم اب لاہور میں ہوں اور زندگی مہاجرانہ بسر کر رہا ہوں مگر اب بھی کبھی اس طرف خیال نہیں ہوتا ناظرین باتمکین کی ضیافت طبع کے لیے درج کیے دیتا ہوں۔ شاید کوئی صاحب نصیب اس سے مستفیض ہو جائے۔ نسخہ یہ ہے۔

پارہ کھرل کردہ ۳ تولہ جست گلا کر ملا لو ۳ تولہ۔ پھر گندھک ۱۲/۰ رزردی بیضۂ مرغ ۳ عدد ملا کر گولی بنا لو۔

گولی پر گندھک کا لیپ کر دو اور سایہ میں خشک کر لو۔ پھر ۱۲/۰ کے سفید کنیر کے پھول گوندھ کر لیپ کرو اور سایہ میں خشک کر لو۔ پھر کنجُ پرانے زمانے کی چوڑیاں کالے کر پیسو اور لیپ کر کر سایہ میں خشک کر لو۔ پھر کمہار کے چاک کی مٹی سے کپڑا وٹی کرو اور سایہ میں خشک کرو۔ اسی طرح گویا سات لیپ کرو اور سایہ میں خشک کرو اس کے بعد ۲۰ ثار اپلوں کے آگ دو۔ ٹھنڈا ہونے پر نکال لو سفید سی چیز رہ جائے گی۔ جو اسرخ اتولہ مس کے لیے کافی ہے۔ مقدر والے خدا پر بھروسہ کر کے تجربہ کریں۔

## نسخہ کیمیا

از حضرت خواجہ بہاؤالدین شاہ صاحب قادریؒ مرشد آباد۔

حضرت مولانا بدرالہند کے رحمۃ اللہ علیہ سے مجھے نسبت عقیدت حاصل ہے۔ آپ کی طرف سے بھی مجھے اجازت رشد و ہدایت حاصل ہے۔ ایک مرتبہ میرٹھ میں ایک مقام پر حضرت بدرالہند آرام فرما رہے تھے۔ میں حاضر تھا کہ آپ بار بار اُٹھ کر دیکھتے تھے اور پھر لیٹے لیٹے یہ دریافت کرنا شروع کیا کہ کون کون بیٹھا ہے۔ میں بتاتا رہا۔

لوگ سمجھے کہ آپ تنہائی چاہتے ہیں۔ ایک ایک کر کے اٹھنے شروع ہو گئے۔ اب جو آپ نے پوچھا کہ کون کون بیٹھا ہے۔ میں نے عرض کیا۔ سوائے خادم کے اور کوئی نہیں۔ بیٹھے ہوئے تنہ دھارے کے درخت کی طرف دیکھ کر (جو صحن مکان میں کھڑا تھا) فرمایا یہ کون سا درخت ہے۔ میں نے عرض کیا۔



حضور خوب جانتے ہیں۔ پھر فرمایا میاں یہ تندھارہ ہے۔ اس ترکیب سے اس سے چاندی بنتی ہے تم لکھ لو۔ کبھی وقت ضرورت بنا لیا کرنا۔ دو روپیہ آٹھ آنہ یومیہ سے زیادہ کی نہ بنانا۔

جو کچھ آپ نے فرمایا نز ترکیب میں نے لکھ لی۔ مگر بدقسمتی کہ تجربہ اس کا ابھی نہیں کر سکا۔ ایک دوست کو بتایا بھی تھا یہ نسخہ۔ مگر ان سے نہیں بنا اور وہ یہ کہنے لگے کہ شاید فقیر کا عطیہ آپ ہی کے لیے ہے۔ بہرحال نسخہ حاضر ہے۔ شاید عنقریب سفر آخرت ہو جائے اور یہ چیز پردۂ اخفا ہی میں رہ جائے۔ اس لیے میں حضرت مولانا بدرالہند رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلے کے لوگوں اور دوسرے مسلمانوں کی خاطر اس نسخہ کو درج کیے دیتا ہوں۔ جس کی قسمت میں یہ نعمت ہوگی۔ فیضیاب ہوگا۔ عدم کامیابی پر مورد طعن و تشنہ نہ ٹھہرایا جاؤں۔ دما علینا الا البلاغ نسخہ یہ ہے۔

تنہ دھارا کی شاخ کاٹ کر اس کے دودھ میں سفید سنکھیے کی ڈلی ڈال کر دودھ کا ماوا بنا لو۔ پھر اسی شاخ کے جوف میں رکھ کر دونوں طرف سے شاخیں ملا کر بقیہ دودھ بھی اسی میں بھر دو اور دس سیر اپلوں کی آنچ دو کپڑ سٹ طرح کر کر۔ اسرخ اتولہ رانگ کے لیے کافی ہے۔

مگر دو روپیہ آٹھ آنہ یومیہ سے زیادہ کی نہ بنائی جائے۔

## برائے زبان بندی مخالف

تین بار پڑھ دم کر دو۔ کیسا ہی مخالف ہو۔ مرعوب ہو جائے گا اور تمہارے سامنے اس کی کچھ بھی نہ چل سکے گی۔

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوبِهِمْ

علی سمعهم وعلیٰ ابصارهم غشاوة کهیعص لا یتکلمون حمعسق لا یعقلون روبرو ہو کر دم کرو۔ اور تماشا دیکھو۔

## کسی شخص کو اسکے عہدہ سے معزول کرانے کیلئے

شب جمعہ کو بعد نماز عشاء ہزار بار درود مبارک پڑھے۔ اللّٰھم صلی علی سیدنا محمد النبی الامی وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم ہر سو بار کے بعد یہ کہے۔ یا اللہ استخیر یاکَ فلاں فخذلی فلاں کی جگہ اس شخص کا نام لے معزول ہو جائے گا اور بادشاہ ہے۔ تو وبال نازل ہو۔ مگر ایسا کسی کے لیے سوچ سمجھ کر کرنا چاہیے۔

## سوتے آدمی سے اس کے دل کا راز معلوم کرنا

نابالغ دختر کا پہنا ہوا کپڑا لے کر پیر کی رات پانچ گھنٹہ مغرب سے ہو جانے کے بعد یہ آیتیں کپڑے پر لکھے۔ واذا استسقٰے موسیٰ سے مفسدین تک (پ ا ع ۷) جو کچھ کیا ہوگا سب بتا دے گی۔ یا جو دل میں ہوگا۔ وہ بھی بتا دے گی۔ کسی عورت کے سینہ پر رکھو۔

## افزونی شیر گاؤ یا بھینس کے لیے

واذ اخذنا میثاقکم ورفعنا فوقکم الطور خذوا ما اتینکم بقوۃ واسمعوا قالوا سمعنا وعصینا واشربوا فی قلوبهم العجل بکفرهم قل بئسما یامرکم به ایمانکم ان کنتم مؤمنین ۰

یہ آیت لکھ کر پانی سے دھو کر جانور کو پانی پلا دو۔ انشاء اللہ دو تین دن میں ہی دودھ زیادہ دینے لگے گی۔



## سلب امراض کا طریقہ

مرد صاحب ہمت و قوت کے لیے یہ طریقہ ہے۔ کمزور آدمی اس عمل کو نہ کریں۔ ورنہ خود بیمار ہو جائیں گے۔ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ پہلے وضو کرے اور خدائے پاک سے مریض کی صحت کے لیے دعا کرے۔ پھر بیٹھ کر یہ توجہ کرے کہ مریض کا مرض مجھ میں آ رہا ہے اور مریض صحت یاب ہو رہا ہے اور اپنے اوپر سے مرض کو زمین میں دفن کرنے کا تصور کرے۔ مریض سامنے بیٹھا یا لیٹا ہو۔ تقریباً ۵۰۰ مرتبہ اللہ اللہ کہنے کے وقفہ برابر یہ توجہ کرے۔ انشاء اللہ مریض کو روز افزوں صحت حاصل ہوگی۔ کم از کم ایک ہفتہ اسی طرح کرے۔

## اسم اعظم

اسم اعظم کی تلاش میں دنیا ماری ماری پھرتی ہے۔ اسم اعظم سینہ بسینہ کا علم ہے۔ جیسے مشائخ اہل دیکھتے ہیں۔ بتا دیتے ہیں۔ لیکن کتابوں سے مشائخ کی یہ پتہ چلتا ہے کہ اسم اعظم کے متعلق بہ قول ہیں۔ کوئی کسی آیت میں بتاتا ہے۔ کوئی کسی آیت میں کوئی رحمٰن ورحیم میں بتاتا ہے۔ کوئی وقیوم میں۔

میری ناچیز رائے یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد نکالے اور ان اعداد کے مطابق خدا کے ناموں کے اعداد معلوم کرے۔ جو اعداد اپنے اعداد سے مطابق ہوں۔ اس شخص کے لیے یہی اسم اعظم ہے۔ اگر اعداد موافقت نہ کریں تو سمجھ لے کہ میری قسمت میں اسم اعظم کا معلوم ہونا نہیں۔

# امراض کے تعویذات و عملیات

یں لاہور میں قرآنی شفاخانے کے نام سے چھ سات سال ہو گئے۔ یہی کام کر رہا ہوں اور بفضلہ روزانہ دو چار دس پانچ آدمی آکر بامراد وصحت یاب ہو کر جاتے ہیں۔ الاماشاءاللہ اس لیے طبی روحانی قرآنی تجربات ذیل میں درج ہیں۔ خدا کے بندے استفادہ حاصل کریں اور فقیر صوفی وارثی میرٹھی کو دعائے خیر سے یاد کریں۔

دعائیں نقش اور عمل سب میں اثر رب العزت ہی عطا فرماتا ہے۔ بغیر اس کے حکم کے پتہ نہیں ہلتا۔ ہمیں حکم ہے کہ اسباب ظاہری کے طور پر تدبیر عمل میں لائیں۔ چنانچہ ہمارے آقا ہمارے مولا حضور خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی کسی کافر نے سحر کر دیا تھا اور آپ کی طبیعت ناساز ہو گئی تھی۔ جب یہ معوذتین نازل ہوئیں۔ حضرت جبریلؑ نے بتایا کہ انہیں پڑھ کر دم کیجئے۔ فلاں کوئیں میں سے بال نکلوائیے۔ جو کسی کافر نے سحر کر کے وہاں ڈال دیئے ہیں۔ جب جا کر آپ کو صحت ہوئی۔

آج کل دنیا سحر اور تعویذات کے اثرات ہی کی قائل نہیں۔ پانی میں کیڑوں کو تو تسلیم کر لیتے ہیں۔ اس لیے کہ سول سرجن کا کہنا ہے۔ مگر مدینہ منورہ کی روحانی ڈسپنسری کے طبیب اعلیٰ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات پر یقین پر اعتماد نہیں۔ یہ سب انگریزی تعلیم کے اثرات ہیں۔ ہم دین سے بیگانہ ہیں۔ آئیے اور تجربہ کیجئے کہ قرآنی آیات کا بزرگان دین کے ارشادات کا۔ آنکھیں روشن نہ ہوں۔ تو ہم جھوٹے۔ شرط یہ ہے کہ آپ مقناطیس کی زد پر تو آئیں۔ تو پھر مقناطیس اپنی کشش نہ دکھائے تو ہمارا ذمہ۔



وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم

## نقش حزب البحر برائے شفایابی ہر مرض

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۸۲ام | ۱۶۸۵ام | ۱۶۸۸ام | ۱۶۷۵ام |
| ۱۶۸۷ام | ۱۶۷۶ام | ۱۶۸۱ام | ۱۶۸۶ام |
| ۱۶۷۷ام | ۱۶۹۰ام | ۱۶۸۳ام | ۱۶۸۰ام |
| ۱۶۸۴ام | ۱۶۷۹ام | ۱۶۷۸ام | ۱۶۸۹ام |

شادی شدہ آدمی اپنی بیوی کو زر مہر دے کر اس میں سے ایک روپیہ واپس لے۔ اس کا شہد لائے اور یہ نقش اس شہد سے دھو کر روزانہ پیے۔ سخت سے سخت مرض سے شفا پائے گا۔

## اولادی

۴۰ لونگوں پر ۷۔ ۷ بار اَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَغْشَاهُ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ سَحَابٌ ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ إِذَا أَخْرَجَ يَدَهُ لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا وَمَن لَّمْ يَجْعَلِ اللَّهُ لَهُ نُورًا فَمَا لَهُ مِن نُّورٍ پڑھے اور سات دن برابر کھلائے۔ خدا کے فضل سے آغوش مراد پر ہو گی۔

## شفائی

فَكُلُوهُ هَنِيئًا مَّرِيئًا دین کے مہر کے پیسوں کا شہد لیکر اس پر ۱۱ مرتبہ مذکورہ پڑھ کر کھلاؤ۔ انشاءاللہ مریض صحت یاب ہوگا۔

## ہر قسم کے درد کو کھونے کے لیے

وَبِالْحَقِّ أَنزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا مُبَشِّرًا وَنَذِيرًا ۳ مرتبہ پڑھ کر جائے ماؤف پر دم کرو۔ انشاءاللہ صحت ہو گی۔

## برائے استحاضہ ونکسیر

بڑا مجرب عمل ہے۔ وما محمد سے انقلبتم تک (لن تنا ۶۶) لکھ کر ایک اگلی طرف ران دوسری میں پچھلی طرف باندھ دو اور ایک زیر ناف باندھ دو۔ فوراً شفا ہوگی۔

## درد کمر اور پنڈلی کے درد کے لیے

اذا مس الانسان یعلمون تک (پارہ ۱۱ ع ۶)

ایک مٹی کی رکابی پر لکھ کر تیل سے دھو کر مالش کردو۔ تین دن میں درد کا نام نہیں رہے گا۔

## تپ ولرزہ کے لیے

کھیعص حمعسق تین پتوں پر لکھ کر چباؤ۔ صحت ہوگی۔

یاقلنا یا نار کونی بردًا وسلامًا لکھ کر بازو پر باندھو یا محیط کا مربع تعویذ لکھ کر گلے میں باندھو۔ پھر بخار نہیں آئے گا۔ یا روٹی پر ۱۱ اور ۷ مرتبہ درود شریف پڑھ کر داہنے اور بائیں کا یمن رکھ دو۔

## خونی بادی بواسیر کے لیے

بسم اللہ لی اللہ ھو یوسع فی اللوح . . . لکھ کر گلے میں باندھ دو اور قدرت کا کرشمہ دیکھو یا آب دست لیتے وقت ۳ دفعہ یہ کہو۔ خراسان کے ٹینی شاہ۔ خونی بادی دونوں جائیں۔



## سر کے درد کے لیے

انہ ھو البر الرحیم ط پڑھ کر دم کرو یا یَسْمَعُ سات مرتبہ پڑھ کر دم کرو۔

## گنجے کے لیے

ونُنَزِّلُ مِنَ القرآن ما ھو شفاء و رحمت اللعالمین .

پڑھ کر تھتکارو۔ چند روز ایسا کرنے سے گنج خدا نے چاہا تو جاتا رہے گا۔

## فالج زدہ کے لیے

آخر سورۂ حشر کا رکوع دم کر کر شہد چٹائیے۔ ومثل کلمتہٍ سے قرار تک (پ ۱۲ ع ۱۶) تین بار پڑھ کر تاگے میں تین گرہ دو اور بندھواؤ شفاء ہوگی اور پھر کبھی نہ ہوگا۔

## خارش کے لیے

فکسونا العظام سے خالقین تک (پ ۱۸ ع ۱) پڑھ کر تیل پر دم کرو اور ملو۔ (دیگر) پانی کے گھڑے کے ٹکڑے پر تین بار الحمد پڑھو اور پیس کر تیل میں ملا کر لگاؤ۔ پھر گرم پانی سے نہالو۔ تین دن ایسا کرو۔ صحت ہوگی۔

## چیچک کے لیے

۷۸۶
یاحفیظ یاحفیظ
۱۱ محمد
یاکافی اللہ شافی

لکھ کر گلے میں باندھو۔ یا چیچک سے حفظ میں رہنے

لے گا تو کوئی موذی جانور ایذا نہ پہنچا سکے گا۔ بفضلہ تعالےٰ۔

## برائے زیادتی وکشادگی ذہن کند

پارہ امن خلق السموات کا نواں رکوع پورا زعفران سے لکھ کر نوچندی جمعرات کو آب رواں سے دھو کر پی لیا جائے۔ تو ذہن وسیع ہو جائے گا۔ حافظہ صحیح ہو جائے گا۔

## دفینہ معلوم کرنے کا دوسرا عمل

ایک کاغذ پر لکھ کر نابالغ لڑکی کے ہاتھ کا کتا ہوا سوت لپیٹ کر مرغ کے پاؤں میں باندھ دے اور وہ دفینہ کی جگہ جا کھڑا ہو گا اور پنجوں سے زمین کریدے گا۔ مگر مرغ کلغی والا ہو۔ زوال آفتاب کا وقت ہو اور اتوار کا دن ہو۔ جب یہ عمل کرے۔ سورہ بنی اسرائیل کا پندرھواں پورا رکوع لکھ کر باندھے۔

## دایہ کا دودھ زیادہ ہونے کے لیے

آیہ ان الذین یتلون سے شکور تک (و من یقنت ۱۶۶) زعفران سے لکھ کر سنگھاڑہ کی مینگ اس پانی میں گوندھ لے اور چینی ملا کر حلوہ بنا کر دایہ کو کھلائے۔ دودھ کی قابل رشک زیادتی ہوگی۔

## لڑائی کے وقت فتح حاصل ہونیکی دعا

سورہ فتح پوری لکھوا کر اپنے پاس رکھے اور خوشبو لگائے۔



انشاءاللہ شکست کا منہ نہ دیکھے گا اور ہر معرکہ میں کامیابی اور نصرت حاصل ہوگی۔

## خطرناک رستے سے باامن نکل جانے کیلئے

سورۂ طور جو قال فما خطبکم کے سی پارے میں ہے۔ پوری لکھ کر پاس رکھے۔ کوئی ڈاکو یا راہزن گزند نہ پہنچا سکے گا۔

## بچہ کا دودھ چھڑانا ہو

تو سورہ بروج جو پارہ عم میں ہے۔ لکھ کر بچے کے گلے میں باندھ دو۔ اس سورہ کی برکت سے بچہ دودھ چھوڑ دے گا۔

## سورہ یٰسین شریف کا عجیب و غریب ورد

اس سورہ میں چار جگہ لفظ رحمن آیا ہے۔ سورۃ پڑھے اور ہر رحمن پر انگلی داہنے ہاتھ کی بند کرتا جائے اور جہاں لفظ اللہ آئے۔ وہاں بائیں ہاتھ کی انگلی بند کرتا جائے۔ ختم یٰسین پر داہنے ہاتھ کی چار اور بائیں کی تین انگلیاں بند ہوں گی۔ پھر سورۃ تبارک الذی بیدہ الملک پوری پڑھے اور لفظ رحمٰن پر داہنے ہاتھ کی اور اللہ کے نام پر بائیں ہاتھ کی انگلی کھولتا جائے۔ پھر پڑھ کر دعا مانگے دارمی رحمت اللہ علیہ کی حدیث ہے کہ اس شخص کے دل کی مرادیں اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے پوری کرے گا۔ افلاس و تنگ دستی کا نام نہیں رہے گا اور باطنی انوار طاری ہونگے۔

## خاموشی کا اک عجیب و غریب عمل

جو شخص اپنا معمول یہ بنا لے گا کہ عصر سے مغرب تک خاموش رہے گا

اور کچھ عرصہ گذر جائے گا تو عجیب و غریب مشاہدات ظہور میں آئیں گے جو خواب میں بھی نظر نہ آئے ہوں گے ۔

## وسعت عیش اور برکت کے لیے عمل

جب کبھی کوئی نیا کپڑا پہنے ۔ سورہ انا انزلنا اور قل یا سورہ اخلاص پڑھ کر گیارہ گیارہ دفعہ پانی پر دم کر کے پانی کپڑا پر چھڑک دے ۔ جب تک وہ کپڑا پہنے گا عیش سے رہے گا ۔

## آسیب زدہ کے لیے مجرب عمل

حضرت فقیہہ کبیر احمد بن موسیٰ رحمت اللہ علیہ آسیب زدہ پر یہ آیت پڑھ کر دم کرتے تھے ۔ وہ فرماتے ہیں کہ اس کے پڑھنے سے آسیب دفع ہو جاتا ہے ۔ تجربہ کر لو ۔

قُلِ اللّٰهُ اٰذِنَ لَكُمْ اَمْ عَلَى اللّٰهِ تَفْتَرُوْنَ ۔

## عمل ختم القرآن قاضی الحاجات

وقت مشکل اور مصیبت کے اس طرح ختم قرآن پاک کرے ۔

جمعہ کو شروع سے آخر سورۂ مائدہ تک ۔

ہفتہ کو سورۂ انعام سے سورۂ توبہ تک ۔

اتوار کو سورہ یونس سے سورۂ طٰہٰ تک منگل کو سورۂ عنکبوت سے

پیر کو سورہ انبیاء سے سورۂ قصص تک سورۂ ص تک ۔ بدھ کو

جمعرات کو سورۂ واقعہ سے آخر قرآن تک ۔ سورۂ نہر سے سورۂ رحمان تک



بعد ختم شریف درود پڑھ کر سجدے میں جائے اور دعا مانگے ۔ قرآن پاک کے صدقے میں پوری ہوگی ۔ شیرینی عمدہ تقسیم کر دے ۔

## لڑکا پیدا ہونے کے لیے

اجوائن اور کالی مرچوں پر پیر کی دوپہر کو چالیس دفعہ والشمس پڑھے ہر دفعہ اول و آخر درود بھی پڑھتا جائے ۔ حمل کے دن سے دودھ چھڑانے تک عورت یہ کھاتی رہے ۔ بچہ ہوگا اور انشاء اللہ عمر طبعی کو پہنچے گا ۔ مگر نیاز توشہ کی ضرور دلائے ۔ جو کسی دوسری جگہ درج ہے ۔

## بھاگے ہوئے شخص کے لیے

ایک کاغذ پر درود اور آیت الکرسی پھر قالوا انا للہ و انا الیہ راجعون لکھ لکھ کر ۷۰ کا عدد لکھ دے اور اندھیرے میں دو پتھروں کے بیچ میں دبا دے اور حضرت امام الاولیا قدس سرہٗ عبدالعزیز کی نیاز دلا دے انشاء اللہ چند روز ہی میں گریختہ واپس ہو گا ۔

## روزہ دار کو

اگر روزہ بہت لگتا ہو ۔ پیاس بھوک ستاتی ہو ۔ کمزور ہو جاتا ہو تو وہ پہلے ذرا سی مٹی کو تر کرے اور درود پڑھ کر یا مقیت ۷ دفعہ پڑھے ۔ پھر درود پڑھے اور سونگھے ۔ سونگھتے سے انشاء اللہ تقویت حاصل ہوگی اور روزہ کی کمزوری کا احساس نہیں ہو گا ۔

## نافرمان بیوی یا اولاد کو فرماں بردار بنانے کیلئے

یاشہیدُ ... ۱ مرتبہ پڑھ کر اول و آخر درود شریف پڑھ کر سر کے بال پکڑ کر دم کر دے۔ خدا نے چاہا تو فرماں بردار ہو جائیں گے۔ تجربہ شرط ہے۔

## دارالجلال

حضرت ابن عباس راوی ہیں کہ جو کوئی لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھے گا اور لا کو کھینچے گا وہ دارالجلال میں جگہ پائے گا اور چار ہزار سال کے گناہ بخشے جائیں گے۔ دارالجلال بہشت میں وہ گھر ہے۔ جسے خدا نے اپنے نام سے منسوب کیا ہے۔ لا الٰہ اللہ کے حرفوں کا لب سے کوئی تعلق نہیں ہے اس لیے اسے دل سے پڑھنا چاہیے۔

## جاڑا بخار کے لیے

چار سبز پتوں پر لکھو اور دھو کر پلاؤ آرام ہو گا فوراً حضرت علی کرم اللہ وجہٗ کا ارشاد ہے۔

پہلے پتہ پر لکھو۔ لا الٰہ الا اللہ فاستنارت
دوسرا پتہ۔ لا الٰہ الا اللہ وارت فاستدارت
تیسرا پتہ۔ لا الٰہ الا اللہ حول العرش دارت
چوتھا پتہ۔ لا الٰہ الا اللہ۔ فی علم اللہ غارت
ہر روز ایک پتا پلاؤ۔



## بادل گرجنے اور بجلی کی زد سے بچنے کا عمل

جب بجلی چمکے اور خوف معلوم ہو تو حضرت ابن عباس راوی ہیں کہ یہ پڑھا کرو۔
سبحانَ من سبّحَ الرعدُ بحمدِہٖ والملائکۃُ مِنْ خیفتِہٖ وَھُوَ علی کلِّ شیٍٔ قدیرْ
کہتے ہیں کہ یہ آیت پڑھنے والے پر بجلی گرے تو اس کی (دیت) میرے ذمہ ہے۔

## مرگی اور جنوں کا علاج

ایک دفعہ علی بن موسیٰ رضا رضی اللہ تعالےٰ عنہٗ نیشاپور گئے۔ وہاں کے علما نے احتراماً آپ کو گھیر لیا اور نہایت الحاج سے عرض کی کہ آپ کوئی حدیث سنائیے۔ جو آپ نے اپنے والد سے سُنی ہو۔ آپ نے فرمایا۔ سنو میرے والد موسیٰ نے مجھے سنائی۔ انہیں ان کے والد جعفر نے انہیں ان کے والد باقر نے۔ انہیں ان کے والد زین العابدین نے۔ انہیں ان کے والد حسین نے حدیث کی۔ حسین کہتے ہیں مجھے میرے والد بزرگوار حضرت علی ابن طالب کرم اللہ وجہٗ نے بایں مضمون حدیث روایت کی۔ کہ

جناب خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ایمان کیا ہے، خدا تعالیٰ کی معرفت دلی زبانی اقرار عمل بالارکان۔
امام احمد فرماتے ہیں کہ اگر یہ اسناد بجنسہٖ مجنوں پر پڑھ دیئے جائیں۔ تو جنوں جاتا رہے۔

## خدا تعالیٰ اپنے عزت وجلال کی قسم کھا کر فرماتا ہے

کہ جس مریض پر بسم اللہ شریف پڑھ دی جائے گی۔ اُسے ضرور شفا حاصل ہوگی اور جس دعا کے اول میں یہ پڑھی جائے گی۔ وہ ہرگز رد نہیں کیا جائیگا۔

## داڑھ کے درد کی جھاڑ

نمک سرکے میں ملا کر درود پاک معہ بسم اللہ کے پڑھ کر داڑھ کے نیچے رکھ دو۔ درد کو فوراً شفا ہوگی۔ بسم اللہ شریف کے ورد سے لوگ مرعوب ہوتے ہیں۔ یہ خطوں پر لکھنے سے خدائی عنوان کی مہر لگ جاتی ہے۔ فرعون نے جب محل بنایا تھا تو حضرت جبریلؑ نے اس پر بسم اللہ شریف لکھ دی تھی۔ جبھی تو قرآن پاک میں اسے مقام کریم فرمایا ہے۔ حضرت نوحؑ نے کشتی طوفان میں پڑتے وقت پڑھی تھی اور قرآن پاک کی کنجی ہے۔

## آیت الکرسی کے خواص

حضورؐ فرماتے ہیں جو شخص سوتے وقت آیت الکرسی پڑھے گا۔ خدائے تعالیٰ اس کے لیے صبح تک رحمت کے دروازے کھلے رکھتا ہے اور وہ مرنے کے بعد شہید اٹھے گا۔ بلکہ پڑوسیوں کو بھی اس سے نفع پہنچتا ہے۔ فقر و فاقہ ہی صرف دور نہیں کرتی۔ بلکہ ہزاروں دنیاوی مصیبتیں دور ہوتی ہیں۔

## قیامت کے دن خطرات سے بچنے کے لیے استغفار

حدیث میں آیا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام پر وحی آئی۔ کہ کیا تم قیامت کی تباہیوں



سے محفوظ اور امن میں رہنا چاہتے ہو۔ عرض کیا کہ اے رب ہاں میں تیری پناہ چاہتا ہوں۔ ارشاد ہوا کہ استغفار پڑھا کرو۔ یہ مجھے بہت ہی پیاری ہے۔ کم از کم استغفار یہ بھی ہے۔ استغفر اللہ العلی العظیم۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم روزانہ ستر مرتبہ استغفار پڑھا کرتے تھے۔

## درد کے لیے

حضرت بنانی کا قول ہے کہ جب کہیں درد کی تکلیف محسوس ہو۔ تو ہاتھ درد کی جگہ رکھ کر یہ پڑھو۔ سات مرتبہ۔ بِسْمِ اللّٰہِ اعوذ بعزۃ اللہ وقدرتہ من شر ما اجد من وجعی ھذا۔

## اسماء حسنیٰ

بعد نماز صبح خدائے تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کا ورد کرنا ثواب عظیم رکھتا ہے اور ننانوے سانپوں کے عذاب سے جو بڑا مہلک عذاب ہے۔ امن میں رہتا ہے۔

## برائے نظر بد

ہُدہُد کے پنجر کی ہڈی ۳ مرتبہ واللہ المستعان علی الصفون پڑھ کر بچے کی گردن میں ڈال دو۔ ہمیشہ نظر بد سے محفوظ رہیگا۔

## بانجھ عورت کو حاملہ کرنے کیلئے

ہاتھی دانت کے برادے پر یا خلاق ۱۳۷ مرتبہ پڑھ کر برادہ کو جوش

دیگر چھان کر سات دن بانجھ کو پلایا جائے۔ تو انشاء اللہ حاملہ ہو جائے گی۔

## سانپ بچھو کا تریاق

جو شخص صبح اٹھتے ہی اور رات کو سوتے وقت کلمہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھ لیتا ہے۔ اسے سانپ بچھو کبھی تکلیف نہیں پہنچا سکتے۔

## جذام دور کرنے کا عمل

مریض جذامی، مرغی کو بارہ دن تک کیکر کا دانہ کھلائے اور ہر دانہ پر لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ـــ ۱۹۰۱۹ دفعہ پڑھ کر کھلائے۔ پھر مرغی کو ذبح کرے اور اس کی چربی آگ پر پگھلائے اور اس کی مالش کرے۔ پھر تماشہ قدرت دیکھے۔

## محمد رسول اللہ احمد رسول اللہ

۲۵ مرتبہ روزانہ پڑھنے والے کو پابندی مذہب کی توفیق منجانب الٰہی عطا ہوگی اور چند روز میں اوباش آدمی بھی مذہبی ہو جائے گا۔

## افضل دعا

حدیث میں آیا ہے کہ سب دعاؤں میں قرآنی دعاؤں کے بعد یہ دعا بہتر ہے۔ اللھم انا نسئلک المعافاۃ فی الدنیا والآخرۃ اس کا ورد خدا تعالیٰ کی خوشنودی کا باعث بنتا ہے۔

---



## غیب سے روزی حاصل کرنے کیلئے

آیتہ وَمَنْ یَتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا۔

غیب سے روزی حاصل کرنے کے لیے خدا پر توکل اور بھروسہ کرنے کی ضرورت ہے جو شخص ایسا کرنا چاہے، وہ نہایت دلجمعی سے یہ آیت ۳۱۲ بار روزانہ پڑھتا رہے۔ اول و آخر درود پڑھ لیا کرے۔ آزمائش حق ظاہر ہو گی۔ مگر مستقل مزاج رہے۔ اس کے بعد رحمت حق و فتوحات کے دروازے بے شمار کھل جائیں گے۔ مگر امر و نہی شرع کی پابندی ضرور ہو۔

## آتش زدہ کے لیے

کیکر کا گوند کوٹ کر انڈہ کی سفیدی میں ملا لو اور اس پر تبت یدا ابی لہب وتب پوری سورۃ ۷ مرتبہ پڑھو۔ یہ مرہم جلی ہوئی جگہ پر لگاؤ، دیکھو کتنی جلدی صحت ہوتی ہے۔

## دیدار نور الٰہی کے لیے عجیب و غریب عمل

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ جو شخص جمعہ کے دن ظہر و عصر کے درمیان دو رکعت اس طرح پڑھے گا۔ کہ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ ایک دفعہ آیت الکرسی اور قل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس پچاس پچاس دفعہ اور دوسری میں فاتحہ کے بعد تینوں قل پچیس پچیس دفعہ پڑھ لے گا۔ وہ جب تک دیدار الٰہی

سے مشرف نہ ہوئے گا اور جنت میں اپنی جگہ نہ دیکھ لے گا۔ دنیا سے نہیں اُٹھیگا۔

## ماہ رجب کی پہلی شب کی دُعا

حضرت غوث پاکؒ فرماتے ہیں کہ رجب کی پہلی شب کو یوں کہنا چاہیے کہ الٰہی اس مبارک رات میں پیش ہونے والے پیش ہوتے ہیں اور طالب تیرے فضل کی امید رکھتے ہیں تو اپنی بخشش کرنی چاہتا ہے کرتا ہے۔ میں عاجز ہوں مگر تیرے فضل واحسان سے توقع رکھتا ہوں۔ مجھ پر فضل واحسان فرما اور اپنی رحمت سے نواز جس کی دعا قبول ہوتی ہے۔ اس پر رحمت خاص ہوتی ہے اور اسی مہینہ کے پہلے جمعہ کو جو رات آتی ہے اُسے لیلۃ الرغاب کہتے ہیں۔ اس رات کو پچھلے پہر کون ومکان کے تمام فرشتے کعبہ میں جمع ہو جاتے ہیں اور خدائے تعالیٰ ان سے پوچھتا ہے کہ تمہاری کیا تمنا ہے۔ عرض کرتے ہیں کہ الٰہی رجب کے روزہ دار کو بخش دے۔ حق تعالےٰ فرماتا ہے بخش دیا۔ پس رجب کی پہلی کو ضرور روزہ رکھنا چاہیے۔

## شب قدر

بڑی فضیلت والی رات ہے۔ قرآن پاک دنیا میں اسی رات کو نازل کیا گیا تھا۔ قرآن میں بھی اس رات کی فضیلت درج ہے۔ اس رات میں ایک نیکی تیس ہزار نیکیوں کا درجہ پاتی ہے۔ جس کے مقدر میں ہوتی ہے۔ وہی اس سے مطلع ہوتا ہے اور اس کا چھپانا اور ذکر نہ کرنا بھی لوگوں سے مستحب ہے۔ اس کے تعین میں اگرچہ اختلاف ہے۔ مگر قرآن پاک میں تین مرتبہ



لیلۃ القدر کا لفظ آیا ہے اور یہ کل نو حرف ہوتے ہیں۔ اس لیے تین پر ضرب دینے سے ستائیس بنتے ہیں۔ محدثین اتفاق کرتے ہیں کہ وہ رات ستائیسویں رات ہی ہے۔

اس رات کو شب بیداری اور نوافل واذکار میں ہی بسر کرنا چاہیے۔ جس کی قسمت میں یہ نعمت ہوگی۔ نوازا جائے گا اور جو امیدوار ہی نہ بنے گا وہ تو بدنصیب محروم ہی رہیگا۔ اس کا کیا ذکر ہے۔

## حفاظت حمل کے لیے

خرگوش کی کھال پر ۷۰۷ لکھ کر پیٹ پر باندھ لینے سے اسقاط حمل نہیں ہوتا۔ مجرب ہے۔

## بچہ رات کو چونکتا ہو

تو فاختہ کی بیٹ اس نقش میں لپیٹ کر گلے میں باندھ دو کبھی نہیں چونکے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| فرعون | ۲۰ | نمرود |
| ۲۰ | بلعم باعور | ۲۰ |
| ہامان | ۲۰ | شداد |

## بخار کا عجیب وغریب علاج

جب کسی کو بخار آتا ہو اور کسی دوا سے نہ جاتا ہو۔ وہ مریض پانی لوگوں کو پلائے سبیل لگا کر۔ توفیق ہو تو شربت پلائے۔ سردی کا موسم ہو تو چائے پلائے اپنے ہاتھ سے بھر بھر کر دے۔ انشاءاللہ بخار کا فور ہو جائے گا۔

## چاقو پاس رکھنے کے فوائد

دل مضبوط ہو جاتا ہے۔ سنت روا ہوتی ہے۔ امام شافعی فرماتے ہیں۔

کہ چاقو کا رکھنا اس سے کہیں افضل ہے کہ داموں کی تھیلی پاس رکھے۔

## تھکن اور درماندگی دور کرنے کا عمل

اگر کام کرتے کرتے کوئی تھک جائے اور راحت وقوت حاصل کرنی مطلوب ہو تو ہمیشہ سوتے وقت سبحان اللہ ۳۳ بار الحمدللہ ۳۳ بار اللہ اکبر ۳۴ بار پڑھ لیا کرے۔ یہ تسبیح فاطمہ کہلاتی ہے۔ بعد نماز عصر بھی پڑھی جاتی ہے۔ حقیقت تو یہ ہے۔ حضور آقائے دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت سیدہ خاتون جنت رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہی کچھ اس ورد کی عظمت سے واقف ہیں۔

## نیا کپڑا پہنتے وقت کی دُعا :

الحمدُ لِلّٰہ الذی کسانی ھذا الثوبَ غیرِ حولٍ مّنی ولا قوۃ - - -

جو شخص نیا کپڑا پہنتے وقت یہ دُعا پڑھتا ہے۔ اگلے پچھلے سب گناہ صغیرہ معاف ہو جاتے ہیں۔

## انگوٹھی پر کندہ کرانے کی عبارت

حضرت خواجہ حسن بصری رحمت اللہ علیہ اپنی انگوٹھی پر کندہ کرانے کے لیے کسی عبارت کی فکر میں تھے کہ خواب میں حضرت علیؑ نے فرمایا لا الٰہ الا اللہ الملک الحق المبین۔ کندہ کرا لیجیئے۔

حضرت امام مالک کی انگوٹھی پر حسبی اللہ ونعم الوکیل - اور حضرت موسیٰ کی انگوٹھی پر لکل اجلٍ کتاب - کندہ تھا حضرت معاذؓ کہتے



ہیں کہ انگوٹھی پہن کر دو رکعت پڑھنی بغیر انگوٹھی پڑھنے ستر رکعتوں سے افضل ہیں۔

## جگا دینا چاہئے

جو شخص مسجد یا مسجد کی محراب میں سوتا ہو یا عشا سے پہلے سو گیا ہو۔ یا عصر کے وقت سویا ہو۔ یا اکیلے گھر میں سوتا ہو۔ یا اوندھا سوتا ہو۔ یا آدھا دھوپ آدھا سایہ میں سوتا ہو۔ یا بغیر منڈیر کی چھت پر دیوار کے قریب سوتا ہو یا رمضان میں سحری کے وقت سو رہا ہو ایسے لوگوں کو جگا دینا مستحب ہے۔

## کوئی شخص زندگی سے تنگ ہو

اور مرنے کی دعا مانگتا ہو تو حضرت انسؓ راوی حدیث ہیں کہ موت کی تمنّا کرنی ممنوع ہے اگر بالکل ہی دائرہ حیات تنگ ہو گیا ہو تو یہ دعا مانگے۔

اللھم احینی ما کانتِ الحیاۃ خیرًا لِی وتوفنی اذا کانتِ الوفاۃ خیرًا لِی۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ فقرہ جو دنیا سے تشریف لیجاتے وقت آپکی زبان پر تھا

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ راوی ہیں کہ حضور اس وقت میرے حجرے میں تھے اور یہ فرماتے تھے۔ اللھم اغفر لی وارحمنی والحقنی بالرفیق الاعلیٰ۔ رفیق اعلیٰ سے مراد انبیا و صدیقین وشہدائے کرام ہیں اور صالحین ہیں۔ اللہ تعالےٰ ہر مسلمان کے منہ سے مرتے وقت یہی سنت ادا کرائے اور یہی کلمات جاری فرمائے۔ آمین یا رب العالمین۔

## رستہ بھول جانے پر

مسافر اذان کہے۔ اللہ تعالےٰ کے فضل سے کوئی رستہ بتانے والا آجائے گا۔

## برائے صلح باہم دو فریق متحارب

حلوے پر انگشت شہادت سے یہ لکھے۔ ونزعنا ما فی صدورھم من غل شرجی کہتے ہیں کہ یہ حلوا کھلانے سے باہم صلح ہو جائے گی۔ زن وشوہر میں بھی اس سے صلح ہو جاتی ہے۔

## جھوٹے اور کاذب کا جھوٹ چھڑانے کیلئے

ایک سیپی میں قبل طلوع آفتاب لا یؤاخذکم اللہ باللغو فی ایمانکم ولکن یؤاخذکم بما کسبت قلوبکم واللہ غفور حلیم لکھ کر شہد آتش نا رسیدہ سے دھو کر تین دن پلاوے۔ باذن اللہ جھوٹ بولنا چھوٹ جائے گا۔

## جن آسیب بھگانے کا عجیب چٹکلہ

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ جب کسی ایسے شخص کو دیکھتے فرما دیتے کہ اسے چھوڑ کر چلا جا۔ ورنہ تجھ پر حکم شرع جاری کر دیا جائے گا۔ مریض اسی وقت ٹھیک ہو جاتا اور فوراً افاقہ ہو جاتا۔ اگر یہ اثر نہ کرے تو یہ عمل پڑھنے والے کا قصور ہے۔ عمل کا قصور نہیں۔

## جس بچہ کے چیچک نکل آئے

حضرت شاہ عبدالعزیزؒ فرماتے ہیں کہ اسے سورۂ بقر کا ناشتہ کھلایا جائے



یعنی پڑھ کر دم کی جائے۔ انشاء اللہ پھر کبھی چیچک نہیں نکلے گی اور شفا حاصل ہو جائے گی۔ لیکن پڑھنے اور دم کرنے کے بعد کھیر ڈھائی سیر دودھ کی پکوا کر آدمیوں کو کھلائی جائے اور بچے کے سامنے بٹھا کر کھلائی جائے یہ عمل نہایت مجرب المجرب ہے۔

## برائے شفا ہر مرض

کسی بیمار کے لیے چند آدمی اکٹھے ہو کر یا سلام سوا لاکھ بار پڑھوائی جائے اور شیرینی عمدہ تقسیم کی جائے۔ حضرت قاضی ثناء اللہ صاحبؒ پانی پتی کا فرمودہ مجرب ہے۔

## آیت کریمہ کی اک دوسری ترکیب

ایسا کوئی عمل نہیں۔ جس کی تائید قرآن پاک سے ملتی ہو۔ سوائے آیت کریمہ کے شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمت اللہ علیہ آیت کریمہ کو دافع اندوہ وغم فرماتے ہیں۔ اکیلے آدمی کے لیے پڑھنے کی بہترین ترکیب یہ ہے کہ روزانہ تین سو دفعہ پڑھ لیا کرے اور سوا لاکھ کی تعداد پوری کر لے۔ بعد عشا کے باطہارت تنہائی میں پڑھا کرے یہی وہ آیت کریمہ ہے۔ جس نے دریا کے اندھیرے رات کے اندھیرے مچھلی کے پیٹ کے اندھیرے کئی کئی اندھیروں سے نکلوایا تھا۔ ترمذی۔ نسائی و بیہقی نے بھی اس کی فضیلتیں بہت لکھی ہیں۔ روزانہ کچھ معمول بنا لینے سے قاضی الحاجات ہے۔ ہماری رائے ہے محنتی عاملوں کو بھی اس کا معمول بنا لینا ضروری ہے

## عمل دافع البلیات

بعد عشاء باوضو بیٹھ کر اللہ کی ضرب دل پر لگائے لا الہ الا ھو اللہ کی ضرب نفی اثبات کے یعنی اوپر کو گردن اُٹھا کر دل پر ضرب لگائے ۔ یاحی کی ضرب داہنی طرف یاقیوم کی بائیں طرف لگائے اور درود شریف آخر میں پڑھے۔ سو سو مرتبہ ضربیں لگا کر دل میں دعائے جمعیت خاطر مانگے تمام بلائیں رد ہو جائیں گی۔

## عمل قضائے حاجت مجرب

شیخ یافعی فرماتے ہیں کہ یہ عمل عظیم البرکات ہے بعد نماز عشا طہارت کاملہ کے ساتھ ایک ہی جلسے میں اللہ کا نام لطیف سولہ ہزار چھ سو اکتالیس بار پڑھے۔ شمار میں ایک کا بھی فرق نہ ہو۔ ورنہ عمل کامیاب نہ ہو گا۔ آسان ترکیب یہ ہے کہ ایک سو ایک دانوں کی تسبیح بنالے اور ایک سو انتیس دفعہ پڑھے۔ حساب پورا ہو جائے گا اور ۱۲۹ بار کہے۔ بعد میں کہ
پھر چاہے۔ ظالم کے لیے بددعا مانگے یا اپنے لیے خیر دونوں مقصد پورے ہوتے ہیں۔

## حاضرات کی اک اور ترکیب

آسیب زدہ یا مریض کو یہ معلوم کرنے کے لیے کہ کیا مرض ہے یا کوئی جن اور آسیب کا خطرہ ہو تو حاضرات کراؤ۔ پہلے اک کمرہ کو پاک صاف کرا کر لپواؤ۔ اس میں گھی کے ۱۱ چراغ آٹے کے جلواؤ اور ان کے چاروں



طرف سیندور بکھیر دو۔ پھولوں کے ہار منگوا کر بکھیر دو۔ مٹھائی عمدہ قسم کی نیاز دے کر وہیں رکھوا اور اک جائے نماز سوتی بچھا کر ایک چھری بھی نئی یا چاقو پاس رکھ دو۔ پھر مریض کو نہلا دھلا کر جائے نماز کے سامنے بٹھا دو۔ چاروں طرف چراغ جل رہے ہوں۔ عامل بیٹھ کر بسم اللہ کے بعد آیت الکرسی سورہ جن اور سورہ مزمل پڑھے۔ اس کے بعد چاقو یا چھری پر دم کر کر کھڑا ہو کر مریض سے پوچھے کہ بتا تو کون ہے اور کیوں اس مریض کو ستا رہا ہے کہ اگر کچھ نہ بولے تو ذرا سا چاقو کہیں انگلی وغیرہ میں چبھو دے جس سے خون نکل آئے۔ خون کا دھبہ اسی کے ماتھے پر لگا دے اور کہے میں حضرت سلیمان کو شاہد بنا کر تجھے حکم دیتا ہوں کہ تو چلا جا۔ اور کوئلہ دھکا کر ایک کوڑی یا بکری کی خشک مینگن جلا کر سرخ کرے اگر وہ نہ جائے تو بائیں پاؤں کی ایڑی داغ دے فوراً جن چلا جائے گا اور ساتھ ہی یہ کہہ دے کہ شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے حکم سے میں یہ کہہ رہا ہوں۔

مگر عامل خود مضبوط دل کا ہو۔ ورنہ جان کا خطرہ ہے۔ وہ آیت الکرسی کے حصار کی وجہ سے تمہارا کچھ نہیں بگاڑ سکے گا۔ مگر غیب تمہارا ہی دل مضبوط نہ ہوگا۔ تو امر مجبوری ہے۔ جائے نماز خود لے آئے۔ وہاں نہ چھوڑے۔

## کسی خطرہ کے وقت یا زیادتی غم کے وقت کہے

غوث الاعظمؒ بمن بے سروساماں مددے ۔۔۔ قبلہ دیں مددے کعبہ ایماں مددے
حیدریم قلندرم مستم ۔۔۔ بندہ مرتضیٰ علی ہستم
پیشوائے تمام رندانم ۔۔۔ کہ سگ کوئی شیر یزدانم

ندارم ذوقِ رندی نے خیالِ پاک دامانی　　　مرا دیوانۂ خود کن بہر رنگے کہ میدانی

فوراً خطرہ یا غم دور ہوگا اور سکون کے آثار ظاہر ہوں گے۔

## دستِ غیب کا اک بے نظیر عمل

### (میاں راج شاہ صاحبؒ سوہر شریف کے بابا کا عطیۂ بے مثال)

### چار روپیہ روزانہ

ثابت مہینہ کے پہلے بدھ سے شروع کرے۔ موقعہ کا منتظر رہے تاریخ معینہ پر پاک و صاف جگہ تنہائی میں ایک مصلی بچھائے۔ جس کے چاروں کونوں کے نیچے چار روپیہ رکھے ہوں جس پر نام جبرئیل۔ میکائیل اسرافیل۔ عزرائیل کے لکھے ہوں۔ ایک روپیہ پر حضرت ابراہیم خلیل اللہ لکھا ہو۔ یہ سجدہ کی جگہ مصلے کے نیچے رکھے اور ایک ہفتہ تک مصلیٰ بچھا یہی رہنے دے نہ اٹھائے نہ اٹھا کر دیکھے۔ روزے نہ سے رہے۔ پہلے ہی دن خواجگان قادریہؒ کی نیاز دلا کر شیرینی تقسیم کر کے چلہ گاہ میں جا بیٹھے دونوں وقت عمدہ بریانی کھائے۔ حصار کے اندر بیٹھے اور ہر نماز فرض کے بعد سات سو مرتبہ یہ آیت شریف پڑھے۔

واذ انجینکم من آل فرعون یسومونکم سوء العذاب یذبحوا ابناءکم ویستحیون نساءکم وفی ذالکم بلاءٌ من ربکم عظیم۔

وقت بچنے پر استغفار اور درود پاک کا ورد رکھے۔ بعد ایک ہفتہ کے انشاء اللہ ملائکہ مقربین والے روپیہ حضرت خلیلؑ کے روپوں سے آملیں گے۔ بس عمل کامیاب ہوا شکر کرو۔ خلیل اللہؑ والے روپے کی احتیاط کرو۔



گم یا خرچ نہ ہو۔ اس عمل میں ۴ آنے روزانہ خیرات کرنا ضروری ہے۔ باقی اپنے جائز خرچ میں لاؤ۔ انشاء اللہ تعالےٰ روزانہ ملتے رہیں گے۔ کسی سے ذکر کر دینے سے یہ عمل ضائع ہو جاتا ہے۔ چنانچہ مؤلف کتاب یہ زخم کھا چکا ہے۔ گوشت بکری کا استعمال کرو۔

## پانی پت والے حضرت مولانا غوث علی شاہ صاحبؒ

## کا دستِ غیب کا عمل

کسی مہینے کی نوچندی جمعرات کو بازار سے ایک سیر بکری کا گوشت ہڈیوں سمیت لاؤ اور نئے قلعی شدہ برتن میں مصالحہ ڈال یخنی تیار کرو۔ مگر یہ واضح رہے کہ نہ عورت کا ہاتھ لگے۔ کسی کام میں نہ اس کا سایہ پڑے۔ نہ کوئی پکے گوشت میں ہاتھ ڈالے۔ نہ نمک چکھے اور تم پاس ہی مصلے بچھائے۔

وما خلقت الجن والانس لیعبدونؕ ۱۵۷ مرتبہ پڑھو۔ یہ اسی آیت شریف کے اعداد ہیں۔ یخنی تیار اور ٹھنڈا ہونے پر باوضو ہی چھری یا ہاتھ سے گوشت ہڈیوں سے صاف کرو۔ ہڈیاں اک اندھیرے کمرے کے اک گوشہ میں کسی طشت میں رکھو اور گوشت خود کھالو بھون کر یا چاہے جیسے اٹھارہ دن یہ عمل کرو۔ انیسویں دن گوشت نہ پکاؤ تو کوئی تم سے دریافت کرے گا کہ آج آپ نے گوشت کیوں نہیں پکایا۔ بے خطر کہہ دو کہ پیسے نہیں تھے۔ جو گوشت لاتا وہ پوچھے گا۔ کیا دام صرف ہوتے ہیں؟ اب تم گوشت کی لاگت کے علاوہ پانچ روپیہ اور زیادہ بتا دو۔ وہ جواب دے۔ اچھا اب تمہیں یہ دام طشت میں ہی رکھے ہوئے ملا کریں گے۔ خدا کا شکر کرو مگر گوشت روزمرہ پکانا ضرور

پڑے گا۔ یہ اک قسم کی ملازمت ہے گویا حسب منشا تنخواہ کی۔

## میاں ممتاز علی شاہ صاحب چشتیؒ کا ایک عمل فتوح

الکریم الوہاب ذی الطول ۱۱۳۲ مرتبہ روزانہ پڑھے۔ ہر طرف سے فتوحات کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ پرہیز اور پابندی بھی کچھ نہیں بڑا آسان عمل ہے اور فوائد کثیر ہیں۔

## افیون کے سٹے کا حساب

شائقین تجربہ کریں اور آزمائیں۔ اگر قسمت سیدھی ہوگی تو ضرور کامیابی ہوگی۔ مگر ہماری طرف سے ممانعت ہے۔ ہماری طرف سے کیا خدا تعالیٰ بھی منع فرماتا ہے۔ مگر کوئی عمل کی کتاب کتاب ہی نہیں سمجھی جاتی۔ جب تک اس میں ایسے عمل درج نہیں ہوتے۔ یہ عمل ہمارے تجربہ میں نہیں آیا۔ لوگ کہتے ہیں۔ اکثر صحیح ہوتا ہے۔ اس لیے درج کیا گیا۔

جو آج آئے اس کی سطری میزان دے لو۔ مثلاً کل ۲۲ آیا تھا تو دو اور دو چار ہوئے۔ یہ چار ۴۵ میں سے کم کیے تو ۴۱ بچے۔ ۴۱ کو پھر چار پر ضرب دیا۔ تو ۱۶۴ ہوئے۔ ان کی پھر سطری میزان دی تو گیارہ ہوئے چونکہ دو عدد ہیں۔ پھر جمع کیا سطری تو دو ہوئے۔ اسے پانچ پر ضرب دیا تو دس ہوئے۔ گویا آج ۱۰ کھلے گا۔ اسی طرح روز حساب کر لیا کیجئے۔ اگر ٹھیک ہو تو لگایا کریں۔

## ریس کے گھوڑوں کے لیے

کون سا گھوڑا جیتے گا۔ اس کے لیے آپ کو ہر ریس کے لیے بہ وقت



کرنی پڑے گی۔ کون کہ جتنے گھوڑے جس دوڑ میں دوڑتے ہیں۔ ان کے نام باسم لکھ کر اک جوتے میں رکھئے اور دو آدمی آمنے سامنے بیٹھ جائیں جوتے میں ایک ٹوپی والی کیل گاڑ لیں اور دونوں آدمی اپنی انگشت شہادت سے اٹھا لیں۔ ایک ایک نمبر ڈالتے جائیں اور یہ شعر پڑھتے جائیں۔

راستی بموجب رضائے خداست — کس نہ دیدم کہ گم شد از راہ راست

ایک مصرعہ ایک شخص پڑھے دوسرا مصرعہ دوسرا آدمی۔ سات سات مرتبہ۔ ایک ایک نمبر کے لیے پڑھا جائے گا۔ جس نمبر پر جوتا گھوم جائے۔ وہی نمبر جیتے گا۔ مگر حضرت سعدی علیہ الرحمہ کی نیاز دلا کر ضرور بانٹ دیں۔ آخر میں ان دونوں عملوں کے متعلق ہمارا مشورہ یہی ہے کہ مسلمان ان سے گریز کریں تو بہتر ہے۔ خدا رسولؐ کا بھی یہی حکم ہے اور اگر عمل غلط ثابت ہو تو ہم مورد الزام نہیں ہم نے اپنی معلومات کی بنا پر لکھ دیا ہے۔ قدرت کا فیصلہ ہمارے قابو میں نہیں ہے۔

## لاٹری میں کامیابی حاصل کرنیکی ترکیب

آپ کے نام کے جتنے اعداد ہوتے ہیں۔ انہیں جمع کر لیجئے اور پھر سطری میزان دے کر جمع کر لیجئے۔ ایک عدد بن جائے گا۔ جو ایک سے نوتک کسی عدد میں سے ہوگا۔ اب آپ یہ کیجئے کہ جو عدد آپ کے نام کا ہو اسی عدد کا لاٹری نمبر خرید لیجئے۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

مثلاً آپ کے نام کے اعداد کی جمع ایک ہوتی ہے۔ اب آپ لاٹری کا نمبر ۱۰۰۰ خرید لیجئے یا ۲۸ نمبر خریدئیے۔ کیونکہ اس کی میزان بھی ایک ہی ہوتی ہے۔ یا ۴۶ نمبر خریدئیے۔ اس کی جمع بھی ایک ہی ہوتی ہے علی ہذا

الغیاس اسطرح حساب لگا لیجئے۔ کامیابی ہوگی۔

## اگر جنگل میں کہیں شیر مل جائے

اور پناہ کی جگہ میسر نہ ہو تو حضرت دانیالؑ کا نام لے اور کہے جب قنبر غلام کے لیے شیر مطیع ہو سکتا ہے۔ تو میں تو محمدی غلام ہوں۔ الٰہی مجھے بھی محفوظ رکھ۔ خدا نے چاہا تو شیر کی نظر ہی نہیں پڑے گی اور وہ بلا نوٹس کیے گزر جائے گا۔ وہاں سے آکر فوراً حضرت مولا علیؑ کی نیاز دلا دے۔

## سورہ فاتحہ میں ف نہیں

مگر فائدے بے انتہا ہیں اور صوفیا اس کی بڑی تعریفیں لکھتے ہیں بسم اللہ کی میم سے وصل کر کے پڑھنا تو ایک خاص بھیدوں میں ہے صحت اور فتوحات کے لیے شفائے عظیم اس میں مضمر ہے۔ پانی پر دم کر کے مریض کو پلاؤ۔ ام القرآن بھی اسی صورت کا نام ہے۔ سوائے موت کے ۲۲ آفتوں سے محفوظ رہتا ہے۔ اس کا پڑھنے والا نماز اس کے بغیر نہیں ہوتی عامل اس کی خوبیاں پڑھنے سے ہی مشاہدہ کرے گا۔

## کھٹملوں کے لیے

اگر ایک مٹھی خاک دوس۔ دوس۔ ابوس۔ اندروس دربار بالکیف والرقیم بالرب الملک العظیم اخرج بہا بحق ہذا الاسماء پڑھ کر چارپائی پر چھڑک دے۔ تو کھٹملوں کا نام و نشان بھی نہ رہے گا۔

---



## حضرت خواجہ خضر علیہ السلام

فرماتے ہیں کہ نقطہ جس شے کا نام ہے۔ اس میں عجیب راز پنہاں ہے تمام کائنات کو ادل بدل کر رکھ سکتا ہے۔ نیچے اور اوپر کے تغیر سے خدا جدا ہو جاتا ہے۔ تمام عاملین و کاملین اس امر پر متفق ہیں کہ جو کچھ قرآن پاک میں ہے۔ وہ سورۂ فاتحہ میں ہے اور جو سورۂ فاتحہ میں ہے۔ وہ بسم اللہ میں ہے اور جو کچھ بسم اللہ میں ہے وہ صرف ب کے نقطہ میں ہے۔ گویا ساری کائنات ایک نقطے میں سمٹ آتی ہے جس پر یہ راز کھلا وہ بڑا خوش قسمت ہے اور نقطہ کی تعریف کرتے کرتے عمریں ختم ہو جائیں۔ مگر نقطے کے اوصاف تحریر نہیں ہو سکتے۔

## کون کون سے مہینے میں کس کس کام کا عمل کرنا چاہیے

عاملین کا یہ بھی قول ہے کہ حسب ذیل مہینوں میں یہ کام کرنے چاہئیں۔

| | | |
|---|---|---|
| محرم جمادی الاول و رمضان شریف | برائے ہلاکت و تخریب اعداء | عمل آتشی |
| صفر جمادی الثانی و شوال | برائے محبت عقد اللسان عقد النوم | عمل خاکی |
| ربیع الاول رجب ذیقعد | برائے تفریق و خلاصی محبوب | عمل بادی |
| ربیع الثانی شعبان ذوالحجہ | برائے شفاء و خلاصی حاملہ | عمل آبی |

## مثلث قاضی الحاجات

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۲۱ | ۶ |
| ۳ | ۱۵ | ۲۷ |
| ۲۴ | ۹ | ۱۲ |

یہ نقش کسی پتے پر لکھو اور نوے لکھو بوقت طلوع آفتاب اور پشت پر اپنا مطلب

لکھو۔ پاک جگہ دفن کر دو۔ اللہ مقصد بر لائے۔ انشاء اللہ اسی دن نصاب اس کا دو لاکھ چالیس ہزار نقش لکھنے کا ہے۔

## یا باسط کا دو پایہ نقش برائے تصرف خود

اس نقش کے موکل بھی مسخر ہو جاتے ہیں۔ دریا کے کنارے ترک حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ احرام پوش ہو کر روزانہ غسل کرے اور روزانہ افطار سبزی سے کرے۔ دال مونگ کی کھائے۔ بات چیت ضرورتاً پر لکھ کر کرے۔ عطر ملے۔ خوشبو سلگائے۔ نہ کسی کی شکل دیکھے۔ آم کی لکڑی کی راکھ پہ انار کی لکڑی سے ہر روز دو دو ہزار چھ سو نقش روز لکھے اور مٹا دے۔ ۴۰ روز تک ایسا کرے اور زبان سے یہ پڑھتا رہے رجب یا جبرائیل یا اسرافیل یا ہمواکیل یا اسماعیل یا باسط بعد ختم بکری کا پلاؤ پکوائے بارواح بزرگان ایصال ثواب کرے۔ پھر روز ۲۷ نقش ۲۷ بار زبان سے معہ موکلان کے پڑھے۔ تمام عمر پڑھے۔ تصرف میں رہے گا۔ اگر اتفاق سے کسی روز ناغہ ہو جائے۔ دوسرے روز دگنا کر دے۔ بہر حال جیب نقش لکھے گا اور بہتر مرتبہ یا باسط معہ موکلان کے پڑھے گا۔ اسی ساعت میں مقصد ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | | ۳۰ |

### برائے فتوح سورۂ اذا جاء

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ۳۲۶ | ۴ |
| ۸۲ | ۱۶۳ | ۲۴۴ |
| ۲۸۵ | | ۲۰۴ |

۵۰ بار اذا جاء ۴۱ بار قل پڑھے۔
۴۸۹ بار تعویذ لکھے ۴۱ دن تک تو بہ کرے۔



عمل میں آ جائے گا۔ فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے۔ ۴۱ نقش روز لکھے اور صبح کے وقت اذا جاء پڑھو۔ نقش یہ ہے۔

## مسافر کو لوٹانے مال مسروقہ ملنے کا عمل اور مریض کو اچھا کرنے کیلئے

ماہ ثابت میں عزہ کو از غسل صوم و خلوت و ترک حیوانات خوشبو جلا کر وقت مقررہ پر ۷۹۰ نقش سلیٹ پر لکھے۔ پھر چاروں نام پڑھے۔ اسی تعداد پر پھر یہ مثلث لکھ کر آبخورہ آب نارسیدہ پر مصلے کے سامنے دفن کرے۔ اور اس پر آگ جلائے۔ اس میں لوبان جلائے ۷۹۰ بار یہ اسماء پڑھے۔ ۱۵ دن تک۔

| | | |
|---|---|---|
| رزاق | ۴۲۰ | ملک |
| ۶۹ | | ۲۸۷ |
| وارث | ۲۱ | فتاح |

## مثلث خالی القلب مقطعات۔ برائے ہر حاجت

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| کہیعص ۱۹۵ | ۱۵۳ | مقدم ہو ۱۹۰ |
| ۱۳۵ | | ۱۳۵ |
| حق سمیع ۲۸۸ | | حمعسق ۲۸۸ |

یہ مثلث چہار کاغذوں پر لکھو۔ بساعت سعد عروج ماہ بمگر زعفران و مشک سے لکھو۔ چاروں طرف دیوار پر چسپاں کر دو۔ اور ایک پیالے پر لکھ کر مصلے کے نیچے دفن کر دو۔ اس پر انگیٹھی رکھ کر شہتوت کی لکڑی سہ پایہ کھڑی کرو۔ ایک پر چاندی کا ورق لٹکا دو۔ پھر بخور جلاؤ۔ دھواں سب سہ پایہ کو لگے اور پڑھو۔ یا مقدم یا ھو یا حق یا سمیع حمعسق کہیعص دو ہزار پچاس دفعہ اور شکل خانۂ خالی میں مقصد لکھو۔ دس روز ایسا کرو۔ یا چالیس دن تک جو کچھ دل میں ہو گا۔ پورا ہوگا۔

## برائے ہلاکت دشمن

اعداد نام مخالف و بارہ اسماء الٰہی جلالی مذل مانع ضار جبار۔ قہار، قابض خافض، ھالک محول مہلک حازم الاحزاب کے اعداد بر اسحفر آن مراد لکھے اور ایک پرانی قبر میں رکھ کر بخور جلائے۔




## برائے محبت یا ودود کا نقش

ودود کے ساتھ نام طالب و مطلوب کے جیسا ہم لکھ آئے ہیں۔ نام نکالے اور ساعت مشتری یا زہرہ میں عمل کرے اور ناموں کی مقدار کے موافق یا ودود کا پڑھے۔ یا ودود دائیل بحق جھیوش یا ودود فلاں سخرلی اور بخور جلائے اس عمل میں رجال الغیب بجانب پشت ہونے چاہئیں۔

## نقش برائے زیارت حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت شاہ سراج الدینؒ فرماتے ہیں کہ بسم اللہ لکھ کر اور پڑھ کر ۷ مرتبہ یا زائزتیل کے ساتھ پڑھو اور لکھو اور ساتھ ہی یہ نقش علیحدہ لکھو۔ اور زیر سر رکھو۔ پھر سر بقبلہ کر کے متوجہ بحضورؐ سو جاؤ۔ مگر نماز عشاء پڑھ کر غسل سے نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۲ | ۳۳۵ | ۳۳۸ | ۳۲۵ |
| ۳۳۷ | ۳۲۶ | ۳۳۱ | ۳۳۶ |
| ۳۲۷ | ۳۴۰ | ۳۳۳ | ۳۳۰ |
| ۳۳۴ | ۳۲۹ | ۳۲۸ | ۳۳۹ |

## نماز برائے تسخیر دشمن

حضرت شیخ غوث گوالیاریؒ فرماتے ہیں کہ دو رکعت نماز پڑھنے کے



بعد فاتحہ اخلاص تین بار پڑھے۔ بعد سلام مصلے پر ہی ہزار دفعہ پڑھے۔ یا بدیع العجائب اعیذہ برحمتک الی یوم الدین اور دعائے تسخیر دشمن مانگے۔ پوری ہوگی۔

## نقش حُب شرطیہ

اعداد نام طالب والدہ نام مطلوب والدہ جمع کر کے ۱۰۵۰ کا اضافہ کرو۔ اتوار کے دن بساعت ہشتم مربع بناؤ اور لوبان جلاؤ اور اس وقت موم کی بتی بھی جلاؤ۔ موم کی بتی میں نقش لپیٹ کر بازو پر باندھ لو۔ عورت اسے الٹے بازو پر باندھے۔ مگر نقش زرد کاغذ پر لکھو۔ مربع نقش لکھنے اور بنانے کی ترکیب گذشتہ صفحات میں درج ہے۔

رفتار نقش لکھنے کی یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | |
| | | | |
| | | | |
| | | | |

## کسی کی ہیبت اگر دل پر طاری ہوتی ہو اس سے بچنے کیلئے

اپنے اور اس کے نام اعداد جمع کرلو اور ۴۹۸ اور اضافہ کرلے پھر بوقت طلوع آفتاب طلوع وقت ہرن کی کھال پر مربع پُر کرو اور موم لپیٹ کر اس شخص کے گھر میں دفن کر دو۔ وہ مطیع ہو جائے گا۔ وہ مطیع ہو جائے گا۔ رفتار نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۴ | ۱ | ۴ | ۱۵ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۱ | ۸ | ۵ | ۱۰ |

## خواب بندی کا نقش

رفتار نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |
| ١ | ١٢ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |

برسر اعداد نام معمول ٢٦٠٠ کا اضافہ کرو جمعہ کے دن بساعت عطارد لکھو۔ لکھتے وقت کہو بستم خواب فلاں بن فلاں بحق فلاں بن فلاں اور لکھنے کے بعد کسی سے بات نہ کرو اور سر کے نیچے رکھ کر سو جاؤ۔

## عمل شجرۃ النور

نایاب زمانہ عمل ہے۔ قدر کرنیوالے ہی جانتے ہیں۔ برائے حصول دولت و نعمت اکسیر ہے۔ تعریف نہیں کی جاسکتی۔ تانبہ کے چار گوشوں کے چراغ پر یہ نقش کندہ کرالو۔ پھر چار مربع کاغذ پر لکھو اور چار فتیلے بنا کر چراغ میں جلاؤ۔ مگر تیل میں شہد بھی ملالو اور فتیلے جلاتے وقت پڑھو۔ احب یاغقصدیل بحق یاغنی یاقیوم یاصمد یادائم ایک ہزار ایک سو چوراسی بار پڑھو۔
فتیلوں میں یہ لکھو یاکلکائیل۔ یاجیوش یاعلزاوائیل۔ اجیبو دعائی یاعزیز یاملیک۔ چالیس روز تک ایسے ہی کرو فتیلے سب جلادو۔ اگر باقی رہیں۔ صبح کو روٹی میں پکوا کر کسی صالح کو کھلادو۔ ترکیب جلالی وجمالی لازمی ہے پان کھا سکتا ہے اور حقہ خاص استعمال کر سکتا ہے۔ تمباکو خانہ ساز ہو۔ کھانے پینے میں احتیاط لازم ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٠١ | ٢٩٨ | ٢٩١ | ٣٠٤ |
| ٢٩٢ | ٣٠٣ | ٣٠٢ | ٢٩٧ |
| ٣٠٦ | ٢٩٣ | ٢٩٦ | ٩٩٩ |
| ٢٩٥ | ٣٠٠ | ٣٠٥ | ٢٩٤ |



عامل باوضو ہے۔ ورد کے طور پر ہمیشہ احب یاغقصدیل بحق یاغنی یا قیوم یاصمد یادائم ١١١ بار اور یاکلکائیل ٤١١ بار پڑھتا رہے۔
احب یاغقصدیل بحق یاغنی یاقیوم یاصمد یادائم یہ عبارت چاروں طرف تعویذ کے لکھے۔

## عمل دست غیب دو سو روپیہ روزانہ کا

ہر مہینہ کے غرہ کو غرہ ٣٠ تاریخ کو ہوتا ہے۔ یامنعم ۔٣٤٠٠ بار پڑھے پھر وقت طلوع آفتاب شرق رو ہو کر ایک نقش لکھے اور سیدھے ہاتھ میں لے کر دو انگشت شہادت دو سطی سے پکڑ کر ٢٠٠ بار یامنعم پڑھے اول و آخر ١١-١١ بار درود پھر سر میں باندھ لے۔ علی الصباح اسے کھانے دوسرا لکھے اور ایسے ہی کرے خالی جگہ میں ایک سال تک دو ٹکہ لکھا جاتا ہے۔ پھر دو روپیہ۔ پھر دو اشرفی۔ اگر کبھی ناغہ ہو تو بدستور اول کرے۔ ملتے رہیں گے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٤٢ | ٦٠ | ٩٨ | ذوالکرم |
| ٩٢ | ٦ | ٣٦ | ٦٦ |
| ١٢ | ١٠ | ٤٨ | ٣٠ |
| ٥٤ | ٢٤ | ١٨ | ٤ |

## برائے مہربانی حکام وافسران

اپنے نام کے اعداد میں اک کے اعداد بڑھا کر، کم کر کے نصف کرے پھر اسم مطلوب کے اعداد میں روز کے اعداد بڑھائے اور کم کر کے نصف کرے۔ پھر مشک و زعفران سے اتوار کے دن ١١ بجے دوپہر کے نقش

مربع کھینچے۔ کہ خانۂ اول کے برفتار مربع پُر کرے اعداد اسم طالب سے اور آٹھ خانے اعداد اسم مطلوب سے۔ اگر اعداد طالب میں کسر ہو تو خانۂ پنجم میں پورے کرے اور مطلوب کی کسر تیرھویں خانے میں زیادہ پورے کرو۔ لکھنے کے وقت میٹھا منہ ہو کر۔ بخور صندل جلاؤ اور زیر نقش لکھو الٰہی بحرمت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اس نقش رکھنے والے کو فلاں کی نظر میں معظم و مکرم کر اور سبز کپڑے میں لپیٹ کر بازو پر باندھ لو اور انوار کو کافور کی دھونی دے دیا کرو اگر بیوی یا میاں کے لیے لکھنا ہو۔ یا کسی اور کے لیے ترجمہ کو لکھو۔ مجرب المجرب ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| طالب خانہ عدد | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | مطلوب خانہ عدد | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## حُبّ شرطیہ کا نقش

اعداد سورۂ الم نشرح کے نقش کو گیارہ عدد لکھ کر فتیلے بنا لے اور بجوئے خانہ مطلوب فتیلہ کا منہ کر کے چمبیلی کے تیل میں جلائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۷۵۴۸۶ | ۱۰۰۴ | ۴۳۱۸۴۶ |
| ۱۰۰۵ | ۴۳۱۸۱۸ / الحب / فلاں بن فلاں علی فلاں بحق ہذا اسیر حب بحق العزیز گرفتار فند العزیز العزیز | ۲۰ | ۷۵۴۸۵ |
| ۴۳۱۸۴۷ | ۱۰۰۲ | ۷۵۴۸۸ | ۳ |
| ۷۵۴۸۹ | ۴ | ۴۳۱۸۴۶ | ۱۰۰۳ |

النار النار النار
الساعۃ الساعۃ الساعۃ
العجل العجل العجل
الوحا



## دس ناموں کا عمل

ان ناموں کی عظمت دائرہ تحریر میں آسکتی۔ نہ ظاہر کرنی مقصود ہے۔ اس لیے کہ نااہلوں کے سامنے روئے اپنے بھی نین کھوئے۔ العاقل تکفیہ الاشارہ۔ عقل مندوں کو اشارہ کافی ہے۔ یہ عمل کرنے سے پہلے مشق کر لو۔ تاکہ غلط اور بے ترتیب نہ ہو جائے اور ہلاکت ہو جائے۔ شریعت کی پابندی نماز راست گوئی شروع عمل بساعت سعید۔ خلوت کسی سے نہ ملے نہ جلے۔ مگر بشرط قضائے حاجت کم کھائے۔ نامحرم کو نہ دیکھے ہر وقت آنکھ بند رکھے۔

پاک کپڑے ہوں۔ پاک جگہ خطرات سے دل صاف ہو۔ دعائے نیک کرے۔ رو بقبلہ بیٹھے اور مربع بیٹھے۔ مراقبہ کرے۔ تصفیہ قلب کے لیے ذکر کی مداومت ہو۔ جو کچھ دیکھے۔ کسی سے نہ کہے۔ انشاء اللہ کامیابی۔ عمل پر جمیع حاجتیں پوری ہوں گی۔

مطلوب آئے گا۔ فتوحات ہوگی۔ مار گزیدہ کو دم کر دو۔ پانی صحت دے گا جادو دور ہو گا۔ مریض صحت پائیگا۔ کشف قبور ہو گا۔

بعد عمل قاضی حمید الدین ناگوریؒ اور شاہ محمد غوث گوالیاریؒ کی نیاز دلاؤ۔ انہیں سے یہ عمل روایت ہے۔ صبح اٹھتے ہی پہلے دس بار پڑھ کر آنکھوں پر ملے۔ مابین سنت و فرض فجر ۴۱ بار پڑھے۔ ۴۱ بار یا اسرافیل یا طاطائیل یا دردائیل بحق یا اللہ الرفیع جلالہٗ یا اللہ پڑھے وہ نام جو درج تھے۔ حسن کا یہ سب کرشمہ ہے وہ یہ ہیں۔ شراہُوا۔ لذعی۔ جورسا منوعگا۔ عالماً۔ طیوسونا سلیماً ملیثا ملفوگا یا قیوماً بحق کہیعص وبحق حمعسق

## مریض کو کیا مرض ہے؟

یہ اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ مریض کے نام کے اعداد دو گنے کرے اور اعداد روز دریافت جمع کر کر اعداد بھی جمع کرے ۔۳ پر تقسیم کرے ۔ ایک بچے آسیب ہے ۔ دو بچیں سحر ہے ۔ تین بچیں مرض جسمانی ہے ۔

## آسیب زدہ کیلئے گنڈا

کچے سوت کے سات تار مطابق قد آسیب زدہ لے کر ان الذین فتنو المؤمنین والمومنات ثم لم یتوبو فلھم عذاب جھنم ۱۱ بار پڑھو ۳ بار کلمہ تمجید ۳ بار وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی ۳ بار یا بدوح اجیب یا جبرائیل یا دردائیل یا افتمائیل یا منکفیل ۳ بار یا فہا قہرك یا جبار ذالجبروت ۳ بار الم ترکیف ۳ بار لایلاف ۳ بار آیۃ الکرسی ۳ بار الحمد اس تاگے پر پڑھو اور تین تین بار درود پڑھ کر نو گرہ لگا دو اور دفن کرا دو ۔ سحر اُتر جائے ۔ مرض سے شفا ہو گی ۔

## برائے اولاد

سات چھوہاروں پر باوضو سورۃ مزمل شریف پڑھو ۔ سات بار اور ہر جمعہ کو ایک ایک چھوہارہ عورت کو کھلاؤ ۔ انشاء اللہ ثمر ور ہو گی ۔

## کسی قسم کی کہیں درخواست منظور کرانی ہو

تو اس پر مضمون لکھ کر باریک سے کسی کونے پر ۹۰۴ لکھ دو ۔ انشاء اللہ



درخواست منظور ہو گی ۔

## خون حیض کہ بے انتہا جاری ہو اُسے بند کرنے کیلئے

جامن کے پتوں پر یہ تعویذ لکھ کر جوش دے کر پلاؤ ۔ فوراً بند ہو گا ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۵ | ۶۹۸ | ۱۰۱ | ۶۸۸ |
| ۷۰۰ | ۶۷۹ | ۶۹۴ | ۶۹۹ |
| ۱۹۰ | ۷۰۲ | ۶۹۶ | ۶۹۳ |
| ۶۹۷ | ۶۹۲ | ۶۹۱ | ۷۰۱ |

## مرض سوکھا کے لیے

کیل سے گھٹنے پر لکھے ۔ علیقغا ملیقغا طلیفغا انت تعلم ما فی قلوبھم ملیقغا بحق یا بدوح مرض مسان در وجود این بچہ آزار رساند دفع شود بحق خدا و رسول بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام واصحاب کہف من قطمیر برحمتك یا ارحم الرحمین بچہ کے کرتے میں یہ تعویذ بتی بنا کر رکھ دو ۔ اس میں ڈال کر ۴۱ روز گلے میں پہناؤ ۔ اگر بچہ میں قوت برداشت نہ ہو اس کی ماں پہنے اور سوتے وقت سرہانے رکھ لے ۔ ۴۱ دن کے بعد الگ کرے شہر سے باہر دفن کرا دے ۔ زکواۃ سوا پانچ آنے اصحاب کہف کا تحفہ کرے ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

جس عورت کے حمل گر جاتے ہوں اُس کا گنڈہ سوت کے ۴۱ تار سپاری میں سوراخ کر کے ڈالے اور سورۂ مزمل پڑھے ۔

اور اسم گرہ چھالیہ پر دے اور عورت کے گلے میں پہنائے کہ ناف پر لٹکے۔
حلوے پر خواجگانِ چشت رح کی نیاز دلائیے۔

## زنے آسیب زدہ کی چارپائی کیلئے

بسم اللہ ما بنا تبارک حبطا تنا تنا لیس تنفغنا کہیعص کفا تینا حمعسق۔ فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم کیلوں پر پڑھ کر چاروں پایوں میں ٹھوک دے اور آیت الکرسی دم کر دے۔

## برائے حفاظت مکان آسیب

| عظمت برکیم یا | باقی | | عظمت برکیم یا |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |
| بحق یابدوح | | | بحق یابدوح |

لکھ کر لگا۔ حق نقش سامنے ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۴۹۱ | ۱۷۴۹۴ | ۱۷۴۹۸ | ۱۷۴۸۴ |
| ۱۷۴۹۷ | ۱۷۴۸۵ | ۱۷۴۹۰ | ۱۷۴۹۵ |
| ۱۷۴۸۶ | ۱۷۵۰۰ | ۱۷۴۹۲ | ۱۷۴۸۹ |
| ۱۷۴۹۳ | ۱۷۴۸۸ | ۱۷۴۸۷ | ۱۷۴۹۹ |

برائے دسوقی آسیب زدہ سات بار لایلاف پڑھ کر لکھو۔ (نقش سورۂ مزمل) یہی نقش چنبیلی کے تیل سے بتی بنا کر



روشن کرو مکان آسیب زدہ میں۔

## فلیتہ آسیب کو حاضر کرنے کیلئے

ایک فتیلہ جانب راست ایک بجانب چپ، اور ایک سامنے نئے چراغ میں جلائیے۔ فتیلہ روئی میں لپیٹ لو۔ فتیلہ سے فتیلہ روشن نہ کرو۔ ایک تعویذ مریض کے گلے میں باندھو اور فتیلہ و دوسرا نقش ایک ایک لکھ کر پاس رکھو اور مریض کو بھی لکھ کر پلاؤ اور مریض کے کھانے پر بھی یہ دعا پڑھو۔ قُل اوحِیَ لیَ استمعُ نفر من الجن والانس وسحران فی ذالِکَ۔

برائے حاضری آسیب بھی یہی لکھو اور لکھو شششھارا اشششھارا اشششھارا دہ علیقا علیقا۔ ملیقا ملیقا ملیقا۔ طلیقا طلیقا۔ طلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم شرورق مشروق مشروق۔ بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام مریض ہذا (نام مریض) حاضر شو۔ حاضر شو بحکم ہر سہ شاہان جنات و ساحران جن و انس وخبیث بھوت ویو چڑیل سحر جادو سفلی و علوی۔



بحکم شاہ بکنانوش　　بحکم شاہ زنانوش　　بحکم شاہ ہربانوس

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۳ |
| ۱۴ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۲ | ۱۷ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## مریض کے جانب راست فتیلہ روشن کرنے کے لیے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۹ | ۳ | ۸ | ۹ | ۴ | ۸ | ۹ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۱ | ۲ | ۷ | ۱۱ | ۲ | ۷ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۴ | ۶ | ۱۰ | ۴ | ۶ | ۱۰ | ۴ | ۶ |

کہیعص یا بدوح

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۹ | ۲ |
| ۲ | ۷ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۴ | ۶ |

حمعسق بدوح

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۹ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۴ | ۶ |

کہیعص یا بدوح

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۹ | ۲ |
| ۲ | ۷ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۴ | ۶ |

بحکم ہر سہ بادشاہان ساحران جنان وغیرہ

کہیعص بدوح

جادوئے سفلی وعلوی دفع شود وسوختہ گردد

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۹ | ۳ | ۸ | ۹ | ۳ | ۸ | ۹ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۱ | ۲ | ۷ | ۱۱ | ۲ | ۷ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۴ | ۶ | ۱۰ | ۳ | ۶ | ۱۰ | ۴ | ۶ |



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ابلیس | ایتھم | ۱۰ | ۲ | ۴ | طلیقاً |
| فرعون | ایتھم | ۲ | ۸ | ۱۱ | ملیقاً |
| شداد | ایتھم | ۷ | ۹ | ۶ | علیقاً |
| نمرود | | | | | |

کہیعص بدوح    حمعسق بدوح    کہیعص بدوح

## برائے درد سر مجرب

یامبوح یابوح یاسبوح لکھ کر باندھے۔

## نقش بینائی کو تقویت دینے کے لیے

نہایت جلی قلم سے لکھ کر تنہائی میں تھوڑی دیر روزانہ دیکھنے کا ورد کرے۔ ان شاءاللہ بینائی روز بروز بڑھے گی۔ محمد

# الحمدللہ علی احسانہ

کہ کتاب موسومہ عملیاتِ جہانگیری آج پوری ہو گئی۔ آخر میں فرض جو مجھ پر ہے۔ اُس سے بھی سبک دوشس ہوتا ہوں اور عنداللہ طالبان پر خلوص کو ان تمام عملیات اور تعویذات کی اجازت دیتا ہوں۔ جو مجھ کو اولیائے عظام اور عاملین کرام سے دور دراز کی سفر کی صعوبتیں برداشت کرنے کے بعد حاصل ہوئے تھے۔ کاش اس خزینہ بے بہا کی لوگ قدر کریں اور یہ کتاب کسی نا اہل کے ہاتھ نہ پڑے۔ اگر کسی امر کے متعلق کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو بذریعہ جوابی خط مجھ سے دریافت کر لی جائے۔ الحمد للہ کہ میں ابھی بقید حیات ہوں۔ وہ لوگ جو میرے سلسلے میں مجھ سے وابستہ ہیں۔ ان سے میں یہ اُمید رکھتا ہوں کہ وہ ضرور ان چیزوں سے فائدہ اُٹھائیں گے۔

الراجی اللہ رحمت الصمد

صوفی شرف الدین احمد وارثی عفی عنہ
(میرٹھی) وارد حال لاہور